وہ لذت ہے کہ جی چاہتا ہے کہ کوئی سو بار کہے اور سو بار سنے۔ نبی کی حقیقت ذوجہتین ہے ایک جہت خالق کہ جس سے انوارِ فیض کرتا ہے اور ایک جہت خلق جس سے فیض پہنچاتا ہے۔ ع

نبی را دو وجہ است دلجوئے خلق ‏ ‏ ‏ یکے سوئے خالق یکے سوئے خلق
بداں وجہ از حق بود مستفیض ‏ ‏ ‏ بدیں وجہ بر خلق باشد مفیض

یہ جو صوفیہ کا قول ہے الولایۃ افضل من النبوۃ معنی اس کے صاف از روئے انصاف یہ ہیں کہ ولایت نبی کی کہ وہ وجہ الی الحق ہے افضل ہے نبوت سے کہ وہ وجہ الی الخلق ہے نہ یہ کہ ولایت عام افضل ہے نبوتِ خاص سے جس طرح نبی مستفیض ہے حضرت الوہیت سے اسی طرح ولی مستنیر ہے انوارِ نبوت سے مستنیر کی تفضیل منیر پر اور مستفیض کی ترجیح مفیض پر ہرگز معقول اور عقلا کے نزدیک مقبول نہیں۔ اب وہ ولایت کہ خاصہ نبی تھا نبوت کے ساتھ منقطع ہو گئی۔ مگر وہ فروغ کہ اخذ کیا گیا ہے مشکوٰۃ نبوت سے ہنوز باقی ہے نقل و تحویل ہوتی چلی آتی ہے اور چراغ سے چراغ جلتا چلا جاتا ہے اور یہ سراج ایزدی تا ظہور صبح قیامت روشن رہے گا۔ اور اب اسی کا نام ولایت اور یہی مشغل طریق ہدایت ہے۔ ولایت و ہدایت وہی حقیقت ہے۔ توحید ذاتی ہے کہ جو از روئے کلمہ لا الٰہ الا اللہ مشہود و عیون اعیانِ امت اور منظورِ نظر اکابر ملت ہوتی ہے۔ مگر وہ بات اب کہاں ہے کہ ایک بار لا الٰہ الا اللہ کہے اور دل نورِ معرفت سے منور ہو جائے اور وہ ضامن زبردست کہاں کہ قائل لا الٰہ الا اللہ کو اگرچہ اس کے معنی اچھی طرح نہ سمجھا ہو قدم گاہِ توحید پر قائم کر دے یعنی رسول مقبول واجب التعظیم قال انا احمد بلا میم علیہ التحیۃ والتسلیم اب سعادت بقدر ارادت ہے اور راحت بعد جراحت۔ سچ بھی تو ہے آدمی کیوں کر سمجھے اور بطلان بدیہیات کے برابر اس کو کیوں کر تسلی ہو یعنی اس مجموعہ موجودات کو کہ افلاک و انجم و بحار و جبال اسی میں ہیں

نیست، و نابود محض جان لے اور تمام عالم کو ایک وجود مان لے۔ رباعی

اے کردہ بآرائش گفتار پسیچ در زلف سخن کشودہ راہ خم و پیچ
عالم کہ تو چیز دیگرش پنداری ذاتے ست بسیط و منبسط دیگر ہیچ .....

راقم نے یہ طویل اقتباسات اس لئے دیے ہیں کہ کسی مفکر کے اصل عقاید کا ثبوت اس کی نثر ہی میں ملتا ہے کہ اس میں منطقی ربط و تسلسل ہوتا ہے شعر کہتے وقت اور خاص طور پر غزل کہتے وقت ریزہ خیالی اس تسلسل کو مجروح کر دیتی ہے۔ ان اقتباسات سے غالب کے جو وجودی عقاید مستفاد ہوتے ہیں وہ درج ذیل ہیں۔

١. اللہ کے سوا کوئی شے حقیقتاً موجود نہیں ہے۔ ماسوا اللہ کا وجود ظلی و اعتباری ہے۔ پندار ہے وہم ہے

٢. عالم ذاتِ خداوندی سے علیحدہ اور مختلف نہیں ہے۔

٣. جناب رسالت مآب نے تعیناتِ اعتباری کے پردے اٹھا دیے اور حقیقت ذات باری کو صورت الآن کما کان (خدا اب بھی ویسا ہی ہے جیسا کہ تھا) میں دکھا دیا۔

٤. لا الٰہ الا اللہ کا اصل مفہوم لا موجود الا اللہ ہے

٥. ولایت کا مفہوم حقیقتہً توحیدِ ذاتی ہے۔

٦. وحدتِ وجود اصل حقیقت ہے اور اپنے اثبات کے لئے دلائل و براہین کی محتاج نہیں ہے

٧. وحدت وجود یا خالق و مخلوق کے اتحاد کا راز موحدین فہم و ادراک سے معلوم کرتے ہیں جبکہ اہلِ حال وجد و بے خودی کے حصول کے لئے اشغال و اذکار کے محتاج ہیں۔ (اس خیال کا اظہار غالب نے 'سراج المعرفت' کے دیباچے کے آخر میں کیا ہے)

٨. مشرک وہ ہے جو وجود کو واجب اور ممکن میں مشترک جانتا ہے موحد واجب و ممکن میں کسی قسم کا اشتراک گوارا نہیں کرتا۔ دونوں فی الاصل ایک ہیں

٩. جو شخص توحید وجودی کے نشے میں سرشار ہو وہ کفر و اسلام میں امتیاز روا نہیں رکھتا۔

غالب اس لحاظ سے ابن عربی کے مسلک سے تعلق رکھتے ہیں کہ وہ بھی شیخ اکبر کی طرح توحید اسلامی اور توحید وجودی کو ایک ہی نوع کا خیال کرتے ہیں اور لا الہ الا اللہ کی ترجمانی وجودی رنگ میں کرتے ہیں۔ انھوں نے ابن عربی کے اعیان ثابتہ اور حقیقت محمدیہ کا ذکر بڑی شیفتگی سے کیا ہے۔ دوسری طرف وجوب و امکان کی بحث اور عقل فعال کا تصور غالب نے فلاسفۂ اسلام سے لیا ہے۔

غالب نے نثر کی طرح شعر میں بھی جا بجا اپنے موحد یا وجودی ہونے کا دعویٰ کیا ہے۔ ع

غالب آزادۂ موحد کیشم — بر پاکی خویشتن گواہ خویشم

ہم موحد ہیں ہمارا کیش ہے ترک رسوم — ملتیں جب مٹ گئیں اجزائے ایماں ہو گئیں

غالب کے اردو اور فارسی کلام میں وحدت وجود کا مضمون اس کثرت سے ملتا ہے جیسے سونے کا تار زربفت کی بنوٹ میں دوڑ رہا ہو۔ غزلوں میں پراگندہ ہے اور فارسی مثنویوں میں مربوط و مسلسل وحدت وجود کے تمام مسائل دکھائی دیتے ہیں۔ سب سے پہلے وحدت وجود کی مابعد الطبیعیات کو لیجئے۔

غالب ذات بحت یا واجب الوجود کو صوفیہ وجودیہ اور اشراقیین کی طرح غیب الغیب مانتے ہیں۔ یہ ترکیب عبدالکریم جیلی نے انسان کامل میں استعمال کی ہے۔ جس طرح خدا کی ماورائیت کے اثبات میں اہل ظاہر کہتے ہیں کہ وہ ماوراء ثم وراء الوراء ہے اسی طرح وجودیہ ذات بحت یا وجود مطلق کی تجرید پر زور دینے کے لئے اسے غیب الغیب کہتے ہیں۔ غالب نے اس مضمون کو لطیف پیرائے میں بیان کیا ہے

ہے غیب غیب جس کو سمجھتے ہیں ہم شہود — ہیں خواب میں ہنوز جو جاگے ہیں خواب میں

شہود کے معنی ہے صوفی کا کائنات میں ہر کہیں خدا کا جلوہ دیکھنا۔ غالب کہتے ہیں کہ جسے لوگ شہود کہتے ہیں وہ غیب غیب ہے۔ فرض کیجئے ایک شخص سوتے میں خواب دیکھتا ہے کہ وہ جاگا ہوا ہے۔ اپنے زعم میں وہ جاگ رہا ہے لیکن درحقیقت عالم خواب میں ہے۔ اسی طرح یہ بھی ہمارا واہمہ ہے کہ ذات باری عالم میں جلوہ گستر ہے۔ فی الاصل اس کی کنہ تک ہمارے فہم و

فکر کی رسائی ہی نہیں ہو سکتی اور وہ غیب ہی نہیں غیب الغیب ہے اسی ضمن میں کہتے ہیں ؎

اصلِ شہود و شاہد و مشہود ایک ہیں — حیراں ہوں پھر مشاہدہ ہے کس حساب میں

شہود کا معنی ہے ظاہر ہونا شاہد دیکھنے والا، مشہود جو ظاہر ہو جب یہ تینوں ایک ہی ہیں
تو مشاہدہ کا مطلب ہی حاصل یہ ہے کہ لوگ اس بات کے مدعی ہیں کہ وہ کائنات میں حق تعالیٰ
کی تجلیوں کا مشاہدہ کرتے ہیں، وہ فریب نظر میں مبتلا ہیں جب شہود، شاہد اور مشہود ایک ہی ٹھہرے
تو مشاہدہ کا ذکر بے معنی ہے۔ عمر خیام نے اس مضمون کو "خود کوزہ و خود کوزہ گر و خود گل کوزہ" کہہ کر ادا کیا ہے
فارسی کا ایک شعر ہے ؎

غالب الف ہماں علم وحدت خود است — ہر لا کہ بر فرود گرانی نوشتہ ایم

تو یہاں اسلامی لا الٰہ الا اللہ کی وجودی تفسیر کی گئی ہے۔ فرماتے ہیں کہ لا اور الا میں
صرف الف کا فرق ہے اور الف وحدتِ عبد و معبود کا علم ہے لہٰذا لا اور الا میں کچھ فرق
نہیں ہے یہ مضمون ظاہراً ابن عربی سے ماخوذ ہے
نظریۂ فصل و جذب کی ترجمانی کرتے ہوئے فرماتے ہیں ؎

نہ تھا کچھ تو خدا تھا کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا — ڈبویا مجھ کو ہونے نے نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا

جب روحِ ذاتِ مطلق سے جدا نہیں ہوئی تھی تو وہ خدا کا جزو تھی۔ اگر اس کا انفصال
خدا سے نہ ہوتا تو اس سے خدا ہی رہتا تھا لہٰذا اس کا عالمِ وجود میں آنا گویا یزدانیت سے انفراد
کی طرف تنزل ہوا اور اسی بات کا رونا بھی ہے۔ یہ مضمون فصل کا ہے جذب کا ذکر اس طرح
کرتے ہیں ؎

عشرتِ قطرہ ہے دریا میں فنا ہو جانا — درد کا حد سے گزرنا ہے دوا ہو جانا

قطرہ جو سمندر سے جدا ہوا تھا دوبارہ سمندر میں جذب ہو کر اپنے مقصد سے ہمکنار اور مسرت
سے مالا مال ہوا۔ جدائی کا درد حد سے گزر گیا تو وصال دوا بن کر نصیب ہوا یہاں قطرے
سے روحِ انسانی اور سمندر سے ذاتِ مطلق مراد ہے اس مضمون کو مختلف پیرائے میں پیش کیا ہے۔

قطرہ دریا میں جو مل جائے تو دریا ہو جائے — کام اچھا ہے وہ جس کا کہ مآل اچھا ہے

مضمون انجذاب کا ہے گویا فنا میں بقا کا راز مخفی ہے۔ سمندر اور قطرے کا مضمون پامال ہو چکا تھا غالب نے طرح طرح سے اس میں شگفتگی پیدا کی ہے۔ ؎

دل ہر قطرہ ہے سازِ انا البحر — ہم اس کے ہیں ہمارا پوچھنا کیا

روح انسانی ذات واجب الوجود کی عین ہے۔ جیسے قطرہ سمندر کا عین ہوتا ہے۔ قطرہ سمندر کا حقیر جزو سہی لیکن اپنے آپ کو سمندر کہنے میں ہر صورت حق بجانب ہے۔

قطرہ اپنا بھی حقیقت میں ہے دریا لیکن — ہم کو تقلید تنک ظرفیٔ منصور نہیں

ضبطِ نفس کی تلقین کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ منصور کا انا الحق کہنا عالی ظرفی کے منافی تھا ہم بھی انا الحق کے قائل ہیں لیکن اس حقیقت کا اظہار کم ظرفی ہے۔

اپنی دیدہ وری پر فخر کرتے ہوئے کہا ہے ؎

قطرہ میں دجلہ دکھائی نہ دے اور جزو میں کل — کھیل لڑکوں کا ہوا دیدۂ بینا نہ ہوا

کثرت موہوم اور وحدت حقیقت ہے۔ احدیت پر بھی قطرہ و بحر کی تمثیل لاتے ہیں ؎

ہے مشتمل نمودِ صور پر وجودِ بحر — یاں کیا دھرا ہے قطرہ و موج و حباب میں

قطرہ، موج اور حباب کثرت پر دلالت کرتے ہیں اس لئے موہوم ہیں۔ بحر حقیقت واحد ہے لیکن یہ پیدا نہیں ہوئی۔ کائنات کی اکثریت کا وجود اعتباری و ضمنی ہے حقیقت نفس الامر و وجود مطلق ہے۔ اس مضمون کو کئی اور انداز میں ادا کیا ہے ؎

ہے رنگِ لالہ و گل و نسریں جدا جدا — ہر رنگ میں بہار کا اثبات چاہیے

بہار ایک ہے جو مختلف رنگوں کے پھولوں سے اپنا اثبات کرتی ہے یعنی وحدت مختلف صورتیں دکھاتی ہے یعنی یہی نظریہ وحدت الوجود کا بھی ہے۔ عالم مادی کے موہوم ہونے کا ذکر یوں کرتے ہیں ؎

جز نام نہیں صورتِ عالم مجھے منظور — جز وہم نہیں ہستیٔ اشیا مرے آگے

ہاں کھائیو مت فریبِ ہستی — ہر چند کہیں کہ ہے نہیں ہے

تمام مخلوق ہستیِ محض اور ذاتِ واجب الوجود کی بدولت ہے اور اس کی وحدت پر دلالت کرتی ہے ہستی کی تمام شاخیں ایک ہی دریا سے نکلتی ہیں، ہر پیاسا اسی سرچشمے سے سیراب ہوتا ہے ۔

زہستیِ محض وز عینِ وجود — کہ نازد بیکتائش ہست و بُود

زشاخابہ کز قلزمے سر دہد — بہر تشنہ آشامِ دیگر دہد

موجوداتِ عالم آفتابِ ہستی کے پرتو کے بغیر ظاہر نہیں ہو سکتے جس طرح ذرّہ خورشید کے بغیر نمایاں نہیں ہو سکتا۔ ۔

ہے تجلّی تری سامانِ وجود — ذرّہ بے پرتوِ خورشید نہیں

ذرّے اور خورشید کی مثال فلاطینوس سے ماخوذ ہے اور صوفیۂ وجودیہ کی یہ بڑی محبوب تمثیل ہے۔ غالب معتزلہ اور صوفیۂ وجودیہ کی طرح صفات کو عینِ ذات مانتے ہیں اور کہتے ہیں کہ صفات و عبادات کا ظاہری تضاد و تنوّع بے معنی ہے حالتِ سکر و نشاط میں شراب کے مٹکے کو سجدہ کرنا اور نماز کے وقت قبلہ رُو ہونا ایک ہی عمل کے دو مختلف پہلو ہیں ۔

سر پائے خُم پہ چاہیے ہنگامِ بیخودی — رُو سوئے قبلہ وقتِ مناجات چاہیے

یعنی بحسبِ گردشِ پیمانۂ صفات — عارف ہمیشہ مستِ مئے ذات چاہیے

عرفی کہتا ہے ۔

ہر گز مگو کہ کعبہ ز بت خانہ خوشتر است — ہر جا کہ ہست جلوۂ جانانہ خوشتر است

بیدل ۔ ۔

اگر از دیر خیر آگاہیت نیست — براہِ کفر ہم گمراہیت نیست

اگر آلودۂ احرامِ غیری — ہم گر کعبہ باشی ننگِ دیری

---

[1] غالب کے ہاں تضاد کے وحدت الاصل ہونے کا مضمون جو ہیراقلیتس، ہیگل اور مارکس سے منسوب ہے۔ باتکرار ملتا ہے۔ مثلاً

نفی سے کرتی ہے اثبات تراوش گویا — دی ہے جائے دہن اس کو دمِ ایجاد نہیں

لطافت بے کثافت جلوہ پیدا کر نہیں سکتی — چمن زنگار ہے آئینۂ بادِ بہاری کا

غالب اسی مضمون کو زیادہ لطیف پیرائے میں بیان کرتے ہیں۔

نشاطِ معنویاں از شراب خانۂ تست — فسونِ بابلیاں فصلے از فسانۂ تست

ہم از احاطۂ تست ایں کہ در جہاں مارا — قدم بہ بتکدہ و سر بر آستانۂ تست

بہ ہر راہ گر جوئی نوائے از دوست است — بہ ہر در گر بینی ہوائے از دوست

بہ بت سجدہ نیاز گو روا داشتہ — کہ بت را خداوند پنداشتہ

نظرگاہ جمع و پریشاں یکیست — پرستندۂ بود و یزداں یکیست

ایک شعر میں فنا فی الذات کا مضمون بڑے شگفتہ پیرائے میں بیان کرتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ میری مثال اس پیاسے مسافر کی ہے جو کڑی دھوپ میں جھلستا ہوا کنارِ دریا پر پہنچے اور بے اختیار اس میں کود پڑے اور آنکھوں سے اوجھل ہو جائے سوائے مختصر سے سامان اور توشہ کے جو کنارے پر پڑا ہے اس کا کوئی نام و نشان باقی نہ رہے۔ اس میں روح کے نہایت درجہ اضطراب و التہاب کا نقشہ کھینچا ہے جو وہ محبوب ازلی کی جدائی میں محسوس کرتی ہے۔ اور اس مسرت بے نہایت کی تصویر کشی کی ہے جو وصال کے وقت اسے میسر آتی ہے۔

رہرو تشنہ در رفتہ بہ آبم غالب — توشہ بر لب جو ماندہ نشان است مرا

صوفیۂ وجودیہ وجودِ مطلق کو باہمہ و بے ہمہ کہا کرتے ہیں۔ غالب فرماتے ہیں۔

اے بہ خلا و ملا خوئے تو ہنگامہ زا — با ہمہ در گفتگو بے ہمہ و با ماجرا

سالک کا راستہ بڑا کٹھن ہے اس پہ ہر کوئی چلنے پر قادر نہیں ہو سکتا۔

تھک تھک کے ہر مقام پہ دو چار رہ گئے — تیرا پتہ نہ پائیں تو ناچار کیا کریں

نہ ہو بہ ہرزہ بیاباں نوردِ وہمِ وجود — ہنوز تیرے تصور میں ہے نشیب و فراز

مرزا غالب حقیقت پسندانہ انداز میں کہتے ہیں کہ ادراک معنی کا حوصلہ نہ ہو تو ظاہری دکھاوے پر ہی قناعت کر لینا چاہیئے۔

نہیں گر سر و برگِ ادراکِ معنی — تماشائے نیرنگِ صورت سلامت

گر بہ معنی نہ رسی جلوۂ صورت چہ کست    خم زلف و شکنِ طرفِ کلاہے دریاب

کہ حجابات کے پیچھے دیکھنے کے لئے چشمِ بصیرت کی ضرورت ہے۔

محرم نہیں ہے تو ہی نواہائے راز کا    یاں ورنہ جو حجاب ہے پردہ ہے ساز کا

اور اہلِ نظر کا مسجود تو سرحدِ ادراک سے بھی پرے ہے۔

ہے پرے سرحدِ ادراک سے اپنا مسجود    قبلہ کو اہلِ نظر قبلہ نما کہتے ہیں

افلاطون نے وجودِ مطلق کو حسنِ ازل کہا تھا۔ صوفیہ وجودیہ اُسے شاہدِ حقیقی اور محبوبِ ازلی کہنے لگے۔ اور اس کا وصال عشقِ حقیقی کا مقصود قرار پایا۔ عشقِ حقیقی مرض بھی ہے طبیب بھی ہے۔ راحت بھی ہے محنت بھی ہے، درد بھی ہے درماں بھی ہے۔ رومی کا مشہور شعر ہے۔

شاد باد اے عشقِ خوش سودائے ما    اے طبیبِ جملہ علت ہائے ما

ظہوری ؎

شد طبیبِ ما محبت منتش بر جانِ ما    محنتِ ما راحتِ ما دردِ ما درمانِ ما

غالب ؎

عشق سے طبیعت نے زیست کا مزہ پایا    درد کی دوا پائی دردِ بے دوا پایا

حقائقِ دو عالم کے ادراک کے لئے وحشتِ عشق ضروری ہے ؎

یک قدم وحشت سے درسِ دفترِ امکاں کھلا    جادہ اجزائے دو عالم دشت کا شیرازہ تھا

کائنات میں کشش شاہدِ حقیقی کی کشش یا عشق نے ہی پیدا کی ہے ؎

ہے کائنات کو حرکت تیرے ذوق سے    پرتو سے آفتاب کے ذرے میں جان ہے

اس مضمون کو "دنیا میں جہاں کہیں حسن و جمال دکھائی دیتا ہے وہ شاہدِ ازلی کے جمالِ جہاں آرا کا ہی پرتو ہے"، بڑے اچھوتے پیرائے میں بیان کرتے ہیں ؎

جب کہ تجھ بن نہیں کوئی موجود    پھر یہ ہنگامہ اے خدا کیا ہے
یہ پری چہرہ لوگ کیسے ہیں    غمزہ و عشوہ و ادا کیا ہے

شکنِ زلفِ عنبریں کیوں ہے — نگہِ چشمِ سرمہ سا کیا ہے
لالہ و گل کہاں سے آتے ہیں — ابر کیا چیز ہے ہوا کیا ہے

جس طرح نقاب چہرے کو چھپاتی ہے اسی طرح ظواہرِ عالم شاہدِ ازلی کے حسن کے لئے نقاب بن جاتے ہیں ۔

نظارہ کیا حریف ہو اس برقِ حسن کا — جوشِ بہار جلوے کو جس کے نقاب ہے

حسنِ ازل ظواہر کے پردے کے پیچھے مخفی ہے اور یہ پردہ ایسا ہے کہ جسے اٹھایا بھی نہیں جا سکتا ۔

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے — پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اٹھائے نہ بنے

اس مضمون کو ایسے حسین پیرایوں میں بیان کرتے ہیں کہ فلاطینوس کی "اینیڈز" میں بھی اس کی مثال مل سکے گی ۔

ناکامیِ نگاہ ہے برقِ نظارہ سوز — تو وہ نہیں کہ تجھ کو تماشا کرے کوئی

نظارے نے بھی کام کیا واں نقاب کا — مستی سے ہر نگہ ترے رخ پر بکھر گئی

حیرت اس بات پر ہے کہ حسنِ نظارہ سوز پردے میں منہ کیسے چھپائے ہوئے ہے ۔

جب وہ جمالِ دلفروز، صورتِ مہرِ نیم روز — آپ ہی ہو نظارہ سوز، پردے میں منہ چھپائے کیوں

فارسی کی ایک مثنوی میں اس مضمون کو زیادہ شرح و بسط سے بیان کیا ہے ۔

چو پیدا تو باشی نہاں ہم توئی — اگر پردہ باشد آں ہم توئی
بہر پردہ و ساز کس جز تو نیست — شناسندۂ راز کس جز تو نیست
چہ باشد چنیں پردہ ہا ساختن — شگفتے بہر پردہ انداختن
بدیں روئے روشن نقاب از چہ رو — چو کس جز تو نبود حجاب از چہ رو

بعض کوتاہ بیں ظواہر کے حسن و جمال میں کھو کر رہ جاتے ہیں اور اسی کی پرستش پر قناعت کر لیتے ہیں ، یہ نہیں جانتے کہ بالواسطہ وہ شاہدِ حقیقی ہی کی عبادت کر رہے ہیں ۔ انھیں شراب

نہیں ملتی اس لئے تلچھٹ کو غنیمت جانتے ہیں۔ اور سورج کے دریچے سے حسن ازل کا نظارہ کرنے پر اکتفا کرتے ہیں۔ ؎

اگر خیرہ چشمیت نیر پرست | بدرد مے از جام اندیشہ مست
بمہرش ازاں راہ جنبیدہ مہر | کزیں روزنش دوست بنمود چہر
بہ تن ہا بہ آذر گرائش کناں | بدلہا خدا را نیایش کناں

صوفیہ وجودیہ تکوین کائنات پر بحث کرتے ہوئے ایک حدیث قدسی سے استناد کیا کرتے ہیں۔ کنت کنزاً مخفیاً فاجبت ان اعرف فخلقت الخلق (میں ایک پوشیدہ خزانہ تھا میں نے چاہا کہ میری معرفت حاصل کی جائے۔ اس لئے میں نے اس عالم کو خلق کیا)

مرزا غالب نے اس کی ترجمانی کرتے ہوئے کہا ہے ؎

دہر جز جلوہ یکتائی معشوق نہیں | ہم کہاں ہوتے اگر حسن نہ ہوتا خودبیں

اس مضمون کو کہ عالم تمام دھوکا ہے لوگ اس میں حقیقت حسن کی تلاش میں سرگرداں رہتے ہیں۔ ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں ؎

عالم غبار وحشت مجنوں ہے سربسر | کب تک خیال طرۂ لیلیٰ کرے کوئی

اور عشاق محبت کی آگ میں جل جاتے ہیں ؎

پوچھے ہے کیا وجود و عدم اہل شوق کا | آپ اپنی آگ کے خس و خاشاک ہو گئے

فلاطینوس کی تعلیمات کے ضمن میں ہم ذکر کر چکے ہیں کہ اس کے نظریۂ تجلی کو بعد میں فلاسفۂ اسلام اور صوفیہ وجودیہ نے تنزلات ستہ کا نام دیا تھا۔ اس کی رو سے ذات بحت سے پہلا اشراق عقل کا ہوا۔ صوفیہ وجودیہ ایک حدیث جناب رسالتؐ سے منسوب کرتے ہیں: اوّل ما خلق اللہ العقل (خدا نے عقل کو سب سے پہلے پیدا کیا) اس کے ساتھ ایک اور حدیث بیان کی جاتی ہے اوّل ما خلق اللہ نور نبیک یا جابرؓ۔ (اے جابر سب سے

---

ل؎ انسان کامل: عبد الکریم الجیلی

پہلے خدا نے تیرے نبی کا نور پیدا کیا) اسی روایت سے ابن عربی نے عقل اول کو حقیقت محمدیہ کہا۔ جو ان کے خیال میں خلق آدم سے پہلے موجود تھی۔ فرماتے ہیں[1]۔

"آپ نبی تھے اور آدم ہنوز آب و گل میں تھے۔ پھر اپنی نشئت و خلقت کے لحاظ سے خاتم النبیین ہیں اور اول افراد کا تین عدد ہے اس کے سوا جتنے افراد ہیں وہ اسی فرد اول سے صادر ہیں۔

لہذا رسول اللہؐ اپنے رب پر پہلی دلیل ہیں۔"

منصور حلاج نے نورِ محمدی کو ھُوَ ھُوَ کا نام دیا تھا۔ غالب اس خیال کو یوں پیش کرتے ہیں کہ ہستی مطلق نورِ محض ہے، ذاتِ واجب الوجود ہے۔ ماسوی اللہ اسی کی آیات ہیں۔ جب نورِ مطلق غیب غیب میں تھا حسن کل فکر و تعمق میں سرنگوں تھا کہ کس طرح غیب کی جیب سے سر اٹھائے ذاتِ محض نے اپنی ہی ذات کی تجلی دیکھی اور خلوت نے انجمن کا فروغ پایا۔ حق تعالیٰ نے اپنا پہلا جلوہ نورِ محمدؐ کی صورت میں دیکھا۔ یہی نور تمام ممکنات و مضمرات عالم کو معرض اظہار میں لایا۔

| | |
|---|---|
| نورِ محض و اصلِ ہستی ذاتِ اوست | ہر چہ جز حق بینی از آیاتِ اوست |
| تا بخلوت گاہِ غیب الغیب بود | حسن را اندیشہ سرور جیب بود |
| صورتِ فکر اینکہ باری چوں کند | تا ز جیبِ غیب سر بیروں کند |
| جلوہ کرد از خویش ہم بر خویشتن | داد خلوت را فروغ انجمن |
| جلوۂ اول کہ حق بر خویش کرد | مشعل از نورِ محمد پیش کرد |
| شد عیاں زاں نور در بزمِ ظہور | ہر چہ پنہاں بود از نزدیک و دور |

معراج کے بیان میں صاف صاف کہتے ہیں کہ جس طرح صفات ذات کی عین ہیں، اسی طرح آنحضرت عین ذاتِ حق ہیں۔ احمد اور احد کے درمیان میم کا پردہ ہے معراج کو لا اور الا میں کوئی فرق نہ رہا۔ احد نے شیون و صفات سے متصف ہو کر احمد کی صورت اختیار کر لی ہے میم کا پردہ حلقۂ بیرونِ در تھا، خلوت گاہ میں اس کا کیا کام ہو سکتا تھا۔

---

[1] فص حکمت فردیہ بکلمۂ محمدیہ۔ 'فصوص الحکم'

نخستیں دراز لا کشود آں رواق
ز الا بصدر اندرش پیش طاق

بر الّا رسید و ز لا درگذشت
رسیدن ز پیوند جا در گذشت

در آں خلوت آباد راز و نیاز
بروے دوئی بود چوں در فراز

نماند اندر احمدؐ ز میمش اثر
کز آں حلقہ بود بیروں در

احد جلوہ گر باشیون و صفات
نبی محو حق چوں صفت عین ذات

اسی مضمون کی مزید وضاحت کرتے ہوئے مختلف مثالوں سے کام لیتے ہیں ؎

فروغی بہ مہر جہاں تاب در
بہر ذرہ تابے ازاں تاب در

ز خورشید ناگشتہ پرتو جدا
محیط ضیا خود محیط ضیا

رقم ہائے اندازہ بر شمار
ہماں از شگاف قلم آشکار

دو عالم خروش نوا ہائے راز
ولیکن ہماں در خم بند ساز

ورق در ورق نکتہ دل پذیر
ولیکن ہماں در خیال دبیر

ز گفتن شنیدن جدائی نداشت
نمودن ز دیدن جدائی نداشت

چو اندازہ بر نمائش گرفت
ز وحدت بہ کثرت گرائش گرفت

بحکم تقاضائے حب ظہور
تنزل در اندیشہ آورد زور

احد کسوت احمدی یافتہ
دم دولت سرمدی یافتہ

ایک اور مقام پر کہتے ہیں کہ احمد کی میم کا ہٹا دینا ضروری ہے کیونکہ یہ نبیؐ کے اسم ذات کا پردہ بن گئی ہے۔ احمدؐ کی معرفت کے یمن سے میم ہٹ گئی اور احد ظاہر ہو گیا ؎

باید نخست میم ز احمدؐ فرا گرفت
کاں میم اسم ذات نبیؐ راست پردہ دار

ہر گاہ بہ یمن معرفت ذات احمدے
میم از میانہ رفت و احد گشت آشکار

شیخ اکبر ابن عربی کے خیال میں اعیان ثابتہ مادی اشیاء کی خلق و ایجاد کے وسائل ہیں۔ مرزا غالب نے ابن عربی کا یہ نظریہ محققانہ انداز میں بیان کیا ہے۔ کہتے ہیں ؎

"اِس سلسلے میں مستانہ وار میں وجوب و امکان کے چند نکتے بیان کرتا ہوں"
ہیولیٰ صفحہ ہے جس پر اعیانِ ثابتہ کے عمل سے اشکال اُبھرتی ہیں لیکن جو صفحہ ہی موجود نہ ہو اس پر جو نقوش ثبت ہوا گے ان کی حقیقت کیا ہوگی۔
الآن کما کان اِس بات پر شاہد ہے کہ ہستی مطلق حق تعالےٰ قائم ہے اِس میں کسی نوع کا تغیر واقع نہیں ہو سکتا۔

اعیانِ ثابتہ صُوَرِ علمیہ ہیں۔ اس لئے تغیّر پذیر نہیں ہیں۔ بظاہر یہ متغیّر صورتوں میں، دکھائی دیتے ہیں لیکن علمِ الٰہی میں ثابت اور غیر متغیّر ہیں۔ اس لئے عین ذاتِ واجب الوجود ہیں۔
جس طرح آفتاب کی کرنیں اس سے جُدا نہیں ہوتیں، نہ موج و گرداب کا سمندر کے بغیر کوئی وجود ہے اسی طرح عالم بھی ذاتِ واجب الوجود سے جُدا نہیں ہے۔
عالم کا وجود اس راز کی مانند ہے جو کسی دانا کے دل میں مخفی ہوتا ہے
یہ رموز و اسرار جو میں بیان کر رہا ہوں بو علی سینا کے خوابِ خیال میں بھی نہ آئے ہوں گے

| | |
|---|---|
| ہم دریں فصل کہ مستانہ سخن می گذرد | نکتہ چند سرایم ز وجوب و اِمکاں |
| صُوَرِ کون نقوش است و ہیولیٰ صفحہ | صفحہ عنقاست چہ گوئی زنقوش دالواں |
| ہستی محض تغیّر نہ پذیرد ز نہار | حرف الآن کما کان ازیں صفحہ بخواں |
| ہمچناں در تتقِ غیب ثبوتے دارند | صُوَرِ علمیہ کز علم نیاید بعیاں |
| پرتوِ لمعہ ندانی کہ بود جز خورشید | موج و گرداب نسنجی کہ بود جز عماں |
| عالم از ذات جُدا نبود و نبود جز ذات | ہمچو رازے کہ بود در دلِ فرزانہ عیاں |
| و مبدم گردِ الم گردو و برواز نکنم | بو علی را نہ گذشت آنچہ ز دانش بگماں |

عقلِ فعّال کا جو تصوّر ارسطو نے پیش کیا تھا اسے فلاسفۂ اسلام اور صوفیۂ وجودیہ نے اپنے نظریہ عقول و اشراق میں داخل کر لیا۔ مرزا غالب نے شاعرانہ انداز میں اس کا ذکر کیا ہے کہتے ہیں کہ ایک دفعہ عالم معنیٰ میں میری ملاقات عقلِ فعّال سے ہوئی جس کے دربار میں عارفوں

اور صوفیوں کا جمگھٹ تھا۔ میں بھی اس محفل میں موجود تھا۔ دوسروں کو خاموش بیٹھا دیکھ کر نہ رہ سکا۔ میرے جی میں آئی کہ کیوں نہ اسرارِ معرفت کے بارے میں اس سے استفسار کیا جائے۔ میں نے کہا میں آپ سے اسرارِ نہانی کی بابت کچھ پوچھنا چاہتا ہوں۔ عقلِ فعال نے کہا ہاں پوچھ سکتے ہو لیکن ذاتِ محبت سے متعلق سوال نہ کرنا۔ میں نے پوچھا جہان کیا ہے؟ جواب دیا یہ راز کا سراپردہ ہے۔ میں نے پوچھا سخن کیا ہے؟ کہا ہمارا جگر گوشہ ہے۔ میں نے کہا وحدت و کثرت کے بارے میں کچھ کہیئے۔ کہا کثرت و وحدت کا وہی تعلق ہے جو موج و کف و گرداب کا سمندر کے ساتھ ہوتا ہے۔ ؎

دوش در عالم معنیٰ کہ ز صورت بالاست — عقلِ فعال سراپردہ زد و بزم آراست

خواند از دیدہ وری دیدہ وراں را بہ بساط — تا ببینند کہ اسرارِ نہانی پیداست

چوں کسی از ہم نفساں زمزمہ برآں نار نزد — منکہ آزادیم انداز و رَم از خویش لُود است

رفتم آشفتہ و سرمست وپس از لابہ و لاغ — گفتم اینک دل و دیں گفت خوشت باد کجاست

گفتم اسرارِ نہانی ز تو پرسش دارم — گفت جز محرمی ذات کہ بیچون و چراست

گفتمش چیست جہاں گفت سراپردہ راز — گفتمش چیست سخن گفت جگر گوشہ ماست

گفتم از کثرت و وحدت سخنے گوئی برمز — گفت موج و کف و گرداب ہمانا دریاست

اہلِ ظاہر صوفیہ وجودیہ کی تکفیر کرتے رہے ہیں۔ ابن تیمیہ اور ابن قیم نے ابن عربی پر کفر و زندقہ کا فتویٰ لگایا تھا۔ اس کے جواب میں وجودیہ اہلِ ظاہر کی تضحیک کرتے ہیں۔ صوفی شاعروں کا محبوب موضوع شیخ اور زاہد کا تمسخر کرنا ہے۔ اس کے ساتھ وہ اہلِ ظاہر کے مسلّمہ عقاید حشرِ اجساد، دوزخ، بہشت، جزا سزا وغیرہ کی تخفیف بھی کرتے ہیں۔ اصطلاح میں اس نوع کے اقوال و اشعار کو شطحیات و طامات کہا جاتا ہے۔ مرزا کے کلام میں بھی ان کی کمی نہیں ہے۔ ؎

وہ بات جس کیلئے ہم کو ہو بہشت عزیز — سوائے بادۂ گلفام و مشکبو کیا ہے

گردیدن زاہداں بہ جنت گستاخ — واں دست درازی بہ ثمر شاخ بہ شاخ

چوں نیک نظر کنی ز روئے تشبیہ — مانند بہ بہائم و علف زار فراخ

موج خمیازہ یک نشہ چہ اسلام وچہ کفر — کجی یک خط مسطر چہ تو ہم چہ یقیں

ظاہر ہے کہ گھبرا کے نہ بھاگیں گے نکیرین — ہاں منہ سے مگر بادہ دوشینہ کی بو آئے

اپنا نہیں وہ شیوہ کہ آرام سے بیٹھیں — اس در پہ نہیں بار تو کعبہ ہی کو ہو آئے

نگشت از سجدۂ حق جبۂ زہاد نورانی — چناں کافروختہ تاب بادہ رخ بادہ خوارا[1]

وحدت وجود اور جبر مطلق لازم و ملزوم سمجھے جاتے ہیں جب کائنات مادی کے وجود کو بالعرض مانا جائے ظواہر کو فریب نظر، پندار و سراب کہا جائے مخلوق کو ظلی و اعتباری تسلیم کیا جائے تو اس عالم میں جدوجہد یا قدر و اختیار کی کوئی گنجائش باقی نہیں رہتی۔ یہ نظریہ سکونی ہے اور اس کی رو سے انسانی زندگی کا مقصد واحد یہ ہے کہ انسان علائق دنیوی سے گلو خلاصی پائے تاکہ روح مادے کی آلائش سے پاک ہو کر مبدائے حقیقی کی طرف صعود کر جائے۔ اس مقصد کے لئے صوفیہ نفس کشی، تجرد گزینی، زاویہ نشینی اذکار و اشغال کو موثر سمجھتے ہیں اور فلاسفہ وجودیہ تفکر و تعمق سے کام لیتے ہیں۔ چنانچہ اکابر صوفیہ وجودیہ اور ویدانتی جبر مطلق کے قائل رہے ہیں۔ مرزا غالب بھی جبری ہیں۔ ایک خط میں لکھتے ہیں

نہ مجھے خوف مرگ ہے نہ دعوائے صبر ہے — میرا مذہب بخلاف عقیدہ قدریہ جبر ہے

اشعار میں بھی جا بجا اس مضمون کو باندھا ہے۔ ؎

کشاکش ہائے ہستی سے کرے کیا سعی آزادی — ہوئی زنجیر موج آب کو فرصت روانی کی

کہتے ہیں کہ ہستی کی کش مکش سے آزادی پانے کی کوشش بے مصرف ہے۔ موج بہنے میں بظاہر آزاد ہے لیکن یہی آزادی اس کے لئے زنجیر پا بن گئی ہے اور وہ آزاد ہونے کے باوجود اسیر ہے۔ ؎

درمیان قعر دریا تختہ بندم کردہ ؔ — باز مے گوئی کہ دامن تر مکن ہشیار باش[2]

---

[1] یہ مضمون منصور حلاج سے ماخوذ ہے ان کا شعر ہے۔ القاہ فی الیم مکتوفا وقال لہ ۔ ایاک ایاک ان تبتل بالماء

آخر میں دیکھنا یہ ہے کہ غالب کی وجودی مابعدالطبیعیات سے کون سا طرزِ زندگی اور کون سی اخلاقی قدریں مستفاد ہوتی ہیں۔ کیونکہ فلسفے کا مسلمہ اصول ہے کہ اخلاقیات ہمیشہ مابعدالطبیعیات کے تابع ہوتی ہے۔ مرزا کے سوانح حیات کا سرسری مطالعہ کرنے سے یہ حقیقت واضح ہو جاتی ہے کہ وہ کفر و ایمان کی بندشوں سے آزاد ہو چکے تھے۔ جو شخص ہر شے میں اور ہر فرد میں ذاتِ باری کی تجلیاں دیکھتا ہو وہ اس نوع کے امتیاز کا قائل نہیں ہوگا۔ دوسرے وجودیوں کی طرح مرزا کا توحید کا تصور بھی اہلِ ظاہر کے تصور سے اک گونہ مختلف تھا۔ وہ اپنے آپ کو خالص وجودی مفہوم میں موحد اور مومن کہا کرتے تھے۔ ان کا عقیدہ یہ تھا کہ وجودِ خلق ہی وجودِ حق اور وجودِ عین ہے اور خدا کا وجود اور عالم کا وجود ایک ہے۔ وجوب و امکاں کا اتحاد اصل توحید ہے۔ یہ عقاید مروجہ عقاید کے منافی ہیں اہلِ ظاہر خدا کو قادرِ مطلق اور خالقِ کل مانتے ہیں اور معاد، حشر نشر، جزا سزا پر محکم عقیدہ رکھتے ہیں۔ اس لئے نجاتِ اُخروی کے لئے شرعی اوامر و نواہی کی پابندی کرتے ہیں۔ ان کا منطقی نتیجہ قدر و اختیار ہے۔ کیونکہ عبد فاعلِ مختار نہیں ہوگا تو اسے سزا و جزا دینا قرینِ عدل نہ رہے گا۔ اس کے برعکس غالب خدا کو موجب بالذات مانتے تھے اور جبرِ مطلق کے قائل تھے۔ جیسا کہ ابن تیمیہ نے کہا ہے اتحاد کے عقیدے سے تکالیف شرعی ساقط ہو جاتی ہیں۔ چنانچہ غالب بھی نماز روزے کی پابندیوں سے آزاد تھے۔ اور مرجیہ کی طرح توحید کے اقرار کو ہی نجات کے لئے کافی سمجھتے تھے۔ اپنے جیسے مومنِ کامل کے لئے شرعی احکام کی پیروی کو غیر ضروری خیال کرتے تھے اور ملامتیہ کی طرح بدنامی اور رسوائی کے خوف سے بے نیاز تھے وہ اپنی مے نوشی اور آزادہ روی کے لطیف جواز تراشنے میں ید طولےٰ رکھتے تھے:-

فدائے شیوۂ رحمت کہ در لباسِ بہار | بعذر خواہیِ رندانِ بادہ نوش آمد

ہے وہی بدمستیِ ہر ذرہ کا خود عذر خواہ | جس کے جلوے سے زمیں تا آسماں سرشار ہے

یعنی اللہ میاں کا حسن و جمال ہی ایسا ہے کہ ہر شخص بدمست رہنے پر مجبور ہے۔

نسیہ و نقدِ دو عالم کی حقیقت معلوم | لے لیا مجھ سے مری ہمتِ عالی نے مجھے

جانتا ہوں ثوابِ طاعت و زہد
پر طبیعت ادھر نہیں آتی

ترکِ وجود گیر سخن در سجود چیست
بگذر ز طاعتے کہ بہ عصیاں برابر است

خالق و مخلوق اور عبد و معبود کے اتحاد کا تصور قدرتاً عبادات و فرائض کی ادائیگی کے منافی ہے۔ اس ضمن میں صوفیۂ وجودیہ یہ دلیل دیا کرتے ہیں کہ جب عبد و معبود میں کچھ فرق نہیں ہے تو عبد پرستش کس کی کرے گا۔ فتوحاتِ مکیہ کے ابتدائی اشعار میں ابن عربی فرماتے ہیں۔

الرب حق والعبد حق
یا لیت شعری من المکلف

ان قلت عبد فذاک رب
او قلت رب انی یکلف

(رب بھی خدا ہے اور بندہ بھی خدا ہے۔ پھر مکلف کون رہا۔ کوئی بھی نہیں۔ اگر تم کہتے ہو عبد تو وہی رب بھی ہے۔ جسے تم رب کہتے ہو وہ مکلف کیسے ہوگا)

دارا شکوہ نے جو ابتدائے عمر میں پابند صوم و صلوٰۃ تھا بعد میں شرعی احکام کی پابندی ترک کردی اور دلیل یہ دی کہ جو شخص فنا فی اللہ ہو اس کا خدا کو سجدہ کرنا گویا اپنے آپ کو سجدہ کرنا ہوگا۔ مرزا غالب نے بقولِ خود ساری عمر روزہ رکھا نہ نماز پڑھی اور روٹی کھا کھا کر گزارہ کرتے رہے۔ ایک دن مولانا حالی نے انھیں نماز پڑھنے کی تلقین کی تو خفا ہوگئے۔ 'دستنبو' میں لکھتے ہیں۔

" سچ بات کا چھپانا آزادوں کا کام نہیں ہے۔ میں آدھا مسلمان جس طرح کیش و ملت سے آزاد ہوں اسی طرح بدنامی اور رسوائی کے خوف سے وارستہ ہوں۔ "

کیش و ملت سے آزادی براہِ راست ان کے وجودی عقائد کا نتیجہ تھی۔ مرزا شیعہ تھے لیکن ہر مذہب و ملت کے پیروؤں کے ساتھ رواداری اور فراخ مشربی کا برتاؤ کرتے۔ ان کے دوستوں اور شاگردوں میں ہندو تھے، عیسائی تھے، مقلد تھے غیر مقلد تھے۔ وہ سب سے یکساں خلوص و مروت روا رکھتے تھے۔ ایک خط میں کہتے ہیں۔

" میں تو بنی آدم کو مسلمان ہو یا ہندو یا نصرانی عزیز رکھتا ہوں اور اپنا بھائی گنتا ہوں دوسرا مانے یا نہ مانے "

مرزا کا تشیع بھی خاص وضع کا تھا۔ شیعہ اثنا عشری صوفیہ وجودیہ کے عقائد سے سخت متنفر ہیں لیکن

مرزا تشیع کے ساتھ وحدت الوجود کے قائل تھے اور ان کے نظریاتی تناقض کو درخور اعتنا نہیں سمجھتے تھے۔

مرزا کی شخصیت میں ایک عجیب پراسرار قسم کی کشش ہے جو ہر صاحب نظر کو مسحور کر لیتی ہے۔ ان کی خامیاں بھی اس کشش کو کم کرنے کی بجائے اس میں اضافہ ہی کرتی ہیں۔ اس کشش کا راز مرزا کی بے ریائی، صاف گوئی، وسعتِ قلب اور رواداری میں مخفی ہے۔ اقبال نے گوئٹے کو غالب کا ہمنوا اس کے آفاقی نقطۂ نظر اور انسان دوستی کی بنا پر کہا تھا۔ یاد رہے کہ گوئٹے بھی وحدتِ وجود کا مدعی تھا۔ اپنی ایک نظم "ایک اور سب" میں کہتا ہے۔

"خود کو ذاتِ لامحدود میں گم کر دینا گویا اپنے آپ کو پا لینا ہے۔"

نپولین جرمنوں کو حقارت کی نگاہ سے دیکھتا تھا۔ تسخیرِ جرمنی کے دوران اس نے گوئٹے کو ملاقات کے لئے بلایا اور اس سے باتیں کر کے حیرت سے کہنے لگا۔

"ہیں! یہ تو انسان ہے۔ میرا خیال تھا جرمن ہو گا۔"

مرزا غالب کو روایتی مفہوم میں صوفی یا فلسفی کہنے میں شاید تردد محسوس ہو لیکن اتنا بلا تردد کہا جا سکتا ہے کہ وہ انسان تھے اور ان کے انسان ہونے میں بڑی حد تک ان کی توحیدِ وجودی کو دخل تھا۔

# مرزا غالب کی جمالیات[1]

مرزا غالب کے جمالیاتی شعور کا ذکر کرنے سے پہلے یہ طے کرنا ہوگا کہ حسن کیا ہے؟

ایک دفعہ انگریز فلسفی جی. ای. مور سے کسی نے پوچھا "خیر کیا ہے؟" تو اس نے بے ساختہ جواب دیا "خیر خیر ہے۔" اس سوال کا مناسب جواب کہ حسن کیا ہے؟ یہی ہو سکتا تھا کہ "حسن حسن ہے"۔ لیکن سیدھی سادی بات کو سمجھنے میں عموماً دقت پیش آتی ہے۔ اس لئے جمالیات سے رجوع کئے بغیر چارہ نہیں۔ ظاہر ہے کہ حسن و جمال سے زیادہ لطیف شے اس دارِ فانی میں اور کوئی نہیں لیکن اس پر علمائے جمالیات نے ایسی ایسی سنگلاخ بحثیں کی ہیں کہ ان سے زیادہ بے کیف تحریریں دنیائے علم میں اور کہیں نہیں ملیں گی۔ مزید برآں حسن کے مفہوم میں بھی شدید اختلافات رونما ہوئے ہیں۔ جن کا اندازہ مندرجہ اقوال سے ہو سکتا ہے۔

"حسن وہ مسرت ہے جس نے معروض Object کا روپ دھار لیا ہو۔" (سینٹیانا)

---

[1] حسن و جمال کی قدر پر افلاطون نے بحث کا آغاز کیا تھا لیکن Aesthetics - جمالیات کی ترکیب سب سے پہلے بام گارٹن نے ۱۷۵۰ء میں استعمال کی تھی یعنی وہ صنفِ علم جو منطق کی طرح صداقت سے بحث نہیں کرتی بلکہ حسیاتی تاثرات کو معرضِ بحث میں لاتی ہے۔ ہیگل نے ۱۸۲۰ء میں ایک مقالہ لکھا تھا جس میں یہ ترکیب متداول مفہوم میں استعمال ہوئی اس کے بعد عام طور سے رواج پا گئی۔

"حُسن مسرت کا وعدہ ہے۔" (ستاں ڈال)

"اپالو بلویدیر (ایک مشہور مجسمہ) اس لئے حسین نہیں ہے کہ وہ ہمیں مسرت بخشتا ہے بلکہ وہ مسرت بخشتا ہے۔ کیونکہ وہ حسین ہے۔" (کولرج)

"حُسن جہاں کہیں بھی دکھائی دے اور جس صورت میں دکھائی دے وہ حُسنِ ازل ہی کا پرتو ہے۔" (فلاطینوس)

"حُسن نہ نور ہے اور نہ تاریکی بلکہ ان دونوں کے بین بین ایک جھٹپٹا سا ہے۔" (گیٹے)

"حُسن اظہار ہے۔" (کروچے)

"حُسن جنسی خواہش کی تخلیق ہے۔" (فرائڈ)

"حُسن توافق Harmony ہے۔" (ول ڈیورنٹ)

"حُسن وہ ہے جو نیکی کی طرف مائل کردے۔" (لیو ٹالسٹائے)

یہ اقوال عام فہم ہیں لیکن ان کے بین السطور جمالیات کے چند اہم نظریات مخفی ہیں۔ جن میں سے بعض کا ذکر بے محل نہ ہوگا۔

عقلیاتی نظریہ : کانٹ اور اس کے تتبع میں کولرج نے پیش کیا۔ کانٹ کا مقصد یہ ثابت کرنا تھا کہ جیسا کہ ہیوم نے کہا تھا۔ حُسن سے جو آسودگی حاصل ہوتی ہے وہ حسیاتی نہیں بلکہ عقلیاتی ہے۔

جذباتی نظریہ : شوپنہار اور نیٹشے نے پیش کیا۔ وہ کہتے ہیں کہ حُسن سے لطف اندوز ہونے کے لئے اس سے جذباتی لگاؤ کا ترک کرنا ضروری ہے جس میں حُسن پایا جاتا ہے۔

اظہاری نظریہ : کروچے کہتا ہے کہ جمالیاتی عمل داخلی ہے اور اظہارِ ذات سے تعلق رکھتا ہے۔ تمثال پیکر (Image) کے صفحۂ ذہن پر ابھر آنے سے فنی تخلیق کا عمل مکمل ہو جاتا ہے لہٰذا اظہار ہی حُسن ہے۔ فرائڈ جنسی جبلت کے اظہار کو حُسن کا خالق سمجھتا ہے ہمارے ہاں اقبال اس اظہاری نظریے کے شارح ہیں۔ ان کے خیال میں فعال انا حُسن کی تخلیق کرتی ہے۔

تجرباتی نظریہ : حسن کا تجربہ ہیگل کے خیال میں تجرباتی ہے اور ہماری ذات کے عملی پہلو سے مخالف ہے۔ ہیگل فطرت کو حسین نہیں سمجھتا اور جمالیات کو فنون لطیفہ کا فلسفہ قرار دیتا ہے وہ کہتا ہے کہ حسن خواہ فنی ہو خواہ فطری وہ ہر حالت میں انسانی ذہن ہی کی پیداوار ہے۔ نتیجتاً وہ فلسفے کو آرٹ پر فائق سمجھتا ہے۔

وجودی نظریہ : اس کا سب سے بڑا شارح سکندریہ کا نو اشراقی فلسفی فلاطینوس تھا۔ وہ کائنات کے تمام مظاہر کو حسن ازل کی تجلی گاہ سمجھتا ہے اس کا عقیدہ ہے کہ حسن و جمال خواہ کسی روپ میں ہو حسن ازل ہی کا عکس ہے۔ ایران کے مشاہیر وجودی شعراء حافظ شیرازی، محمود شبستری، عراقی، رومی، جامی وغیرہ کا جمالیاتی نظریہ نو فلاطونی ہے۔

اخلاقی نظریہ : افلاطون، لیو ٹالسٹائی اور رسکن نے پیش کیا۔ ان کے خیال میں حسن کو خواہ وہ موسیقی کے توافق میں ہو یا کسی شخص کے تناسب اعضا میں انسان کو نیکی کی طرف مائل کرنا چاہیئے

ان تمام نظریات کے ماحصل کو مختصر الفاظ میں سمیٹنے کی کوشش کی جائے تو معلوم ہوگا کہ ان میں سے بعض موضوعی Subjective اور بعض معروضی Objective ہیں۔ موضوعی نظریہ یہ ہے کہ حسن دیکھنے والے کی نظر میں ہوتا ہے۔ اور معروضی نظریہ یہ ہے کہ حسن موضوع یا شاہد سے بے نیاز ہے۔ یاد رہے کہ تمام اظہاری نظریے لازماً موضوعی ہوتے ہیں۔ چنانچہ کروچے، فرائڈ اور اقبال کے خیال میں موضوع خواہ اسے انا کہا جائے یا اس کا وجود جنسی جبلت اور شاہد و سامع میں تسلیم کیا جائے حسن کی تخلیق کرتا ہے۔ ان کے برعکس افلاطینوس اور کولرج کے نظریات معروضی ہیں۔ ان کا نظریہ ہے کہ حسن مستقل بالذات حیثیت رکھتا ہے اور اپنے وجود کے لئے کسی شاہد یا ناظر کا محتاج نہیں ہے اس موقع پر مناسب معلوم ہوتا ہے کہ جمالیاتی قدر کی تصریح کر دی جائے کہ اس سے ہمیں حسن کی تعریف کرنے میں مدد ملے گی۔

افلاطون کے خیال میں اعلیٰ قدریں تین ہیں — حسن، خیر اور صداقت — بعض اہل نظر نے اس تقسیم اور تخصیص سے انکار کیا ہے۔ کیٹس کہتا ہے کہ حسن صداقت ہے اور صداقت، حسن۔

جرمن مثالیت پسند شیلنگ، کا عقیدہ تھا کہ ہماری حسِ جمال ہی صداقتِ کبریٰ کا ادراک کرنے میں کامیاب ہو سکتی ہے۔ کروچے کہتا ہے کہ حسن و جمال کی پرستش کو مذہبی اخلاق یا خیر کا نعم البدل سمجھا جا سکتا ہے۔ فرانسیسی جمالیتین حسن کے مقابلے میں خیر اور صداقت کو ناچیز سمجھتے تھے۔ ان ہی میں سے ایک کا قول ہے کہ نیرو نے روم کو آگ لگا کر خاکستر کر دیا تو کیا ہوا سارے شہر کا ایک ہمہ گیر شعلے کی لپیٹ میں آکر بھڑک اٹھنا اشارہ جمیل (Beau-Geste) تھا بہرحال فلسفہ اقدار پر بحث کرتے ہوئے کالفورڈ ہیرٹ کہتا ہے کہ انسان اپنی طرزِ زندگی سے مطمئن نہیں ہوتا اور ہمیشہ بہتر و برتر کی تلاش میں سرگرداں رہتا ہے۔ برتر کے حصول کے امکانات ہمیشہ سے موجود رہے ہیں یہی امکانات اس کے دل و دماغ میں احساس قدر کو بیدار کرتے ہیں وہ مثالی صداقت کا خواہاں اس لئے ہے کہ وہ اسے اپنی روزمرہ کی زندگی میں نہیں پا سکتا۔ وہ مثالی خیر کو اس لئے تلاش کرتا ہے کہ اپنے گرد و پیش میں اس سے دوچار نہیں ہوتا اور مثالی حسن کی جستجو اس لئے کرتا ہے کہ اسے زندگی میں کہیں نہیں دیکھ سکتا۔ یہاں سوال پیدا ہوگا کہ

## قدر کیا ہے؟

اس کا سیدھا سادا جواب یہ ہے کہ قدر اس شے میں ہوتی ہے جس میں کوئی شخص دلچسپی لیتا ہے۔ مثلاً ایک عطار اور ایک شاعر گلاب کے پھول کو دیکھتے ہیں۔ عطار اس میں اس لئے دلچسپی لیتا ہے کہ اس سے عطر کھینچا جا سکتا ہے اور شاعر کو پھول دیکھ کر اپنی محبوبہ کا عارضِ گلگوں یاد آجاتا ہے۔ اول الذکر کے لئے پھول میں افادی قدر ہوگی اور ثانی الذکر کے لئے جمالیاتی۔ یا یہ فرض کیجئے کہ برسات کی ایک شام ہے۔ مغربی افق پر بدلیاں چھائی ہوئی ہیں جن میں ڈوبتے سورج کی قرمزی شعاعوں نے آگ لگا دی ہے۔ ایک کسان اپنے ڈھور ڈنگر ہنکاتا ہوا سڑک پر سے گزر رہا ہے لیکن وہ منظر کے اس حسن سے بالکل بے خبر و بے پروا ہے اور اس کی جمالیاتی قدر کا مطلق احساس نہیں رکھتا لیکن ایک مصور یا شاعر بدمن بدلیوں کے نظارے سے وجد میں آجائے گا۔ اور خدا معلوم حسن و جمال کی کیسی کیسی تجلیاں اس کی چشم تصور کے سامنے جھلملانے لگیں گی۔

قدریں دو قسم کی ہیں۔ وسائلی قدریں اور بنیادی قدریں ہمیں بعض اشیا، اس لئے اچھی لگتی ہیں کہ وہ دوسری چیزوں کے حصول میں مددگار ثابت ہو سکتی ہیں یہ وسائلی قدر رکھتی ہیں۔ مثلاً ایک شخص دن رات دولت سمیٹنے میں مصروف رہتا ہے تاکہ دولت کے وسیلے وہ حکومت حاصل کر سکے لیکن بعض چیزیں ایسی بھی ہیں جو فی نفسہٖ اہمیت رکھتی ہیں۔ یہ چیزیں بنیادی قدروں کی حامل ہوتی ہیں۔ اس مفہوم میں حسن، خیر اور صداقت کو بنیادی قدریں سمجھا جا سکتا ہے کیونکہ انھیں کسی دوسری شے کے حصول کا وسیلہ نہیں بنایا جا سکتا۔ بلکہ وہ خود اپنی ذات میں ہماری ذوقی آسودگی اور قلبی طمانیت کا باعث ہوتی ہیں قدر کا وجود ان کے خارج میں نہیں بلکہ ان کے اندرون میں موجود ہے۔ اگر یہ بات تسلیم کر لی جائے کہ قدر اُس وقت منکشف ہوتی ہے جب شاہد یا سامع اس شے میں دلچسپی لے جس میں قدر موجود ہے تو یہ ماننا پڑے گا کہ حسن کی قدر کسی حسین شے میں موجود تو ہوتی ہے لیکن اس کی نشان دہی کے لئے کسی شاہد یا سامع کا دلچسپی لینا ضروری ہے۔ فلسفے کی زبان میں یہ کہا جائے گا کہ حسن موضوعی بھی ہے اور معروضی بھی لیکن یہی بات ہم دوسری اعلیٰ قدروں کے متعلق بھی کہہ سکتے ہیں۔ اس لئے کہ حسن کی قدر کا تشخص کرنے کے لئے اُس کی بنیادی خصوصیت یعنی توافق ( Harmony ) کو بھی مدِنظر رکھنا ہوگا۔ قدمائے یونان توافق ہی کو حسن سمجھتے تھے۔ یہ بات بداہتہً صحیح ہے کہ حسن خواہ کسی شے میں ہو اُس شے کے اجزائے ترکیبی میں توافق و تناسب لازماً موجود ہوگا۔

حسن کے اظہار کی تین صورتیں تسلیم کی گئی ہیں۔ صوفیہ حسنِ ازل کو چوتھی صورت قرار دیتے ہیں۔ فطری مناظر کا حسن۔ حسنِ نسوانی اور حسنِ ادا یا اسلوب، فن کا حسن۔ آسمان پر پھیلی ہوئی بدلیوں کو کوئی نگاہ اٹھا کر بھی نہیں دیکھتا لیکن جب چاند کی کرنیں ان میں روشنی اور سائے کا توافق پیدا کر دیتی ہیں تو منتشر بدلیاں ایک خوبصورت منظر کی شکل اختیار کر لیتی ہیں اور ان میں حسن پیدا ہو جاتا ہے۔ عورت کے حسن کی بھی یہی کیفیت ہے۔ ایک حسینہ کے چہرے کے نقوش اور اس کے پُرشباب بدن کے دلآویز خطوط اور زاویوں میں توافق موجود ہوتا ہے۔

بعض لڑکیوں کے خدوخال موزوں ہوتے ہیں لیکن اعضا میں گداہٹ اور گداختگی کے نہ ہونے کے باعث ان میں کسی چیز کی کمی محسوس ہوتی ہے یہ کمی توافق ہی کی ہوتی ہے۔ اصولِ فن کا یہی حال ہے۔ تصویر خواہ کتنے ہی بدصورت شخص کی ہو، اس کے خطوط اور رنگوں میں توافق ہوگا تو ہم اسے حسین کہنے پر مجبور ہو جائیں گے۔ معروض کے توافقِ ترکیبی کے ساتھ دیکھنے والے کے ذہن و قلب میں بھی توافق ہونا ضروری ہے ورنہ دونوں میں ذوقی اور باطنی ہم آہنگی پیدا نہیں ہو سکے گی۔ چنانچہ قدرت کے کسی منظر یا فن کے کسی اعلیٰ شاہکار یا عورت کے حسن و جمال سے کماحقہ محظوظ اور بہرہ ور ہونے کے لئے ضروری ہے کہ دیکھنے والے کے اپنے ذہن و قلب میں بھی توافق ہو اس حقیقت کے پیشِ نظر ہم کہہ سکتے ہیں کہ موضوع کے توافقِ قلب و نظر اور معروض کے توافقِ ترکیبی کے درمیان ربط و اتحاد کا نام حسن ہے۔

مرزا غالبؔ کا تصورِ حسن موضوع اور معروض کے لطیف امتزاج اور باہمی تاثیر و تاثر سے جنم لیتا ہے۔ بام گارٹن کی تعریف کے پیشِ نظر جمالیات صداقت سے بحث نہیں کرتی بلکہ حسی تاثرات کی توضیح و ترجمانی کرتی ہے۔ چنانچہ اسی پہلو سے کسی شاعر کے جمالیاتی شعور و احساس سے بحث کی جا سکتی ہے۔ غالبؔ کے یہاں حسن اور عشق ایک دوسرے سے بے نیاز مستقل بالذات وجود نہیں رکھتے بلکہ باہمدگر اس طرح وابستہ ہیں کہ ایک کو دوسرے سے جدا کر کے ان کا مطالعہ نہیں کیا جا سکتا۔ حسن عشق کا زائیدہ ہے اور عشق حسن کا پروردہ ہے۔ فلسفے کی زبان میں حسن کی تعریف کرتے ہوئے ہم نے کہا تھا کہ موضوع کے توافقِ قلب و نظر اور معروض کے توافقِ ترکیبی میں ربط و اتحاد کا نام حسن ہے۔ جب ہم شعر و شاعری کے حوالے سے حسن کی تعریف کریں گے تو موضوع اور معروض کا یہ فرق باقی نہیں رہے گا عشق کو موضوع اور حسن کو معروض سمجھنا تکلف بے جا ہوگا۔ شاعری کی دنیا میں عشق اور حسن مل کر وحدہ اکائی بناتے ہیں جو فارسی شاعری کا اساسی جمالیاتی تصور اور غالبؔ کی جمالیات کا مرکزی نقطہ ہے۔ حسن و عشق کے ربط باہم سے جو اکائی بنتی ہے غالبؔ نے اس کی ترجمانی جا بجا کی ہے۔

جلوہ کُن منّت منہ از ذرّہ کمتر نیستم   حسن با ایں تابناکی آفتابی بیش نیست

نازم فروغِ بادہ ز عکسِ جمالِ دوست   گوئی فشردہ اند بجام آفتاب را

سچ کہتے ہو خود بین و خود آرا ہوں نہ کیوں ہوں   بیٹھا ہے بت آئینہ سیما مرے آگے

تمثال میں تیری ہے وہ شوخی کہ بصد ذوق   آئینہ بانداز گل آغوش کشا ہے

اچھا ہے سرِ انگشتِ حنائی کا تصوّر   دل میں نظر آتی تو ہے اک بوند لہو کی

کرے ہے بادہ ترے لب سے کسبِ رنگِ فروغ   خطِ پیالہ سراسر نگاہِ گلچیں ہے

دل سے مٹنا مرا انگشتِ حنائی کا خیال   ہو گیا گوشت سے ناخن کا جُدا ہونا

غالبؔ کو بدیعہ گوئی، رفعتِ تخیّل اور ندرتِ ادا کی روایت عرفیؔ، نظیریؔ، کلیمؔ، طالبؔ آملی، صائبؔ اور ظہوریؔ سے ورثے میں ملی تھی۔ جو بابا فغانیؔ کے مکتبِ شعر سے متعلق رکھتے تھے۔ غالبؔ نے ان کے اسالیب کی کورانہ تقلید نہیں کی بلکہ ان میں ایسی ایسی نادر جدتیں پیدا کیں کہ بعض پہلوؤں سے غالبؔ کی منفرد امتیازی حیثیت قائم ہو گئی۔ وہ خود بھی ان شعرا سے کسبِ فیض کا کھلے دل سے اعتراف کرتے ہیں۔ کلیاتِ فارسی کی تقریظ میں لکھتے ہیں۔

"شیخ علی حزیں بخندہ زیر لبی بیراہہ روی ہائے مرا در نظرم جلوہ گر ساخت۔ و زہر نگاہ طالبؔ آملی و برقِ چشم عرفیؔ شیرازی مادۂ آں ہرزہ جنبش ناروا در پائے رہ پیمائے من بسوخت۔ ظہوریؔ بسر گرمی گیرائی نفسِ حرزی بازوی و توشہ بر کرم بست و نظیریؔ لاابالی خرام بہنجار خاصہ خودم بجالش آورد اکنوں بیمن فرّہ پرورش آموختگی ایں گروہ فرشتہ شکوہ کلکِ رقّاصِ من بخرامِ تدروست و برامش موسیقار بجلوۂ طاؤس است و بہ پروازِ عنقا۔"

غزلیات میں جا بجا ان خیالات کا اظہار کیا ہے۔

اندریں شیوۂ گفتار کہ داری غالبؔ   گر ترقی نکنم شیخ علی را مانے

غالبؔ ز ہند نیست نوائی کہ می کشم   گوئی ز اصفہان و ہرات و قمیم ما

کیفیتِ عرفی طلب از طینتِ غالبؔ   جامِ دگراں بادۂ شیراز ندارد

زلہ بردار نظیری باش غالب بحث چیست — در سخن درویشی باید نہ دکاں داریے

غالب از آب و ہوائے ہند بسمل گشت نطق — خیز تا خود را بہ اصفہاں و شیراز افگنم

ہمارے زمانے کے بعض ناقدین کا شیوہ ہے کہ وہ انگریزی ادب سے اخذ کئے ہوئے جدید ترین ادھ کچرے نظریات کو کھینچ تان کر غالب کی شاعری پر منطبق کرتے رہتے ہیں۔ اس کی وجہ غالباً یہ ہے کہ وہ فارسی شاعری کی اس روایت سے ناواقف ہوتے ہیں جس کے آخری عظیم ترجمان مرزا غالب تھے۔ غالب کی شاعری کا مطالعہ اس روایت سے ہٹ کر کیا جائے گا تو ان کی شاعری سے انصاف نہیں کیا جا سکے گا اور ان کا اصل مقام مجروح ہو جائے گا۔

شاعری میں بالعموم اور فارسی شاعری میں بالخصوص حسن کے اظہار و ترجمانی کے چار نمایاں پہلو سامنے آتے ہیں۔ حسنِ ازل، قدرتی مناظر کا حسن، حسنِ نسوانی اور حسنِ ادا۔ ہم غالب کے کلام میں ان چار پہلوؤں کا مطالعہ فارسی شاعری کی روایات کی نسبت سے کریں گے۔ جس سے ان کے جمالیاتی شعور کے ادراک میں مدد ملے گی۔

**حسنِ ازل:** سب سے پہلے افلاطون نے وجودِ مطلق کو حسنِ ازل کہا تھا۔ نو اشراقیت کے مشہور شارح فلاطینوس نے اس تصور کو آگے بڑھایا اور اس پر اپنے فلسفے کی بنیاد رکھی۔ مامون الرشید کے عہد میں فلسفے کی جو کتابیں سریانی سے عربی میں منتقل کی گئیں۔ ان کی الٰہیات اساسی طور پر نو اشراقی ہی تھی۔ حکمائے اسلام فارابی، اخوان الصفا، ابن سینا اسی مکتبِ فکر سے متعلق رکھتے ہیں۔ ابن سینا نے کہا کہ اشیاء اپنی تکمیل کے لئے ہمہ وقت کوشاں رہتی ہیں۔ حسنِ ازل کی اس کشش کا نام عشق ہے۔ ایران کے صوفی شعراء نے اسے عشق کا نام دیا اور وجودِ مطلق یا حسنِ ازل کو شاہدِ حقیقی اور محبوبِ ازلی کہنے لگے۔ جس کے جلوے کائنات میں ہر کہیں طاری و ساری ہیں۔ بقول شیخ عطار ؎

تاب در زلف و وسمہ در ابرو — سرمہ در چشم و غازہ بر رخسار

رنگ در آب و تاب در یاقوت — بوئے در مشک و مشک در تاتار

زمانے کے گزرنے کے ساتھ یہ روایت فارسی شاعری کے مسلّمات میں شمار ہونے لگی۔

حافظ شیرازی ؎

اگر برقع برافگندی ازاں روئے چو مہ روزی — مدام از نرگسِ مستش جہاں پُر شور و شر بودے

عراقی ؎

برافگن پردہ تا معلوم گردد — کہ یاراں دیگرے را می پرستند

نظیری ؎

یک چراغ است دریں خانہ واز پرتوِ آں — ہر کجا می نگری انجمنے ساختہ اند

صائب ؎

تو بصد آئینہ از دیدنِ خود سیر نۂ — من بہ دو چشم ز دیدارِ تو چوں سیر شوم

غالب وحدت الوجود پر محکم عقیدہ رکھتے تھے۔ ؎

عالم کہ تو چیز دیگرش میدانی — ذاتے ست بسیط و منبسط دیگر ہیچ

فارسی کے وجودی شعراء کی طرح وہ بھی وجودِ مطلق کو شاہدِ حقیقی مانتے ہیں جس کے جمالِ جہاں آرا کی تجلیاں کائنات کے گوشے گوشے کو منوّر کئے ہوئے ہیں۔ اس مضمون کو وہ نئے نئے پیرایوں میں ادا کرتے ہیں ؎

گر نہ مشتاقِ عرضِ دستگاہِ حسنِ خویش — جاں فدایت دیدہ را بہرِ چہ بینا کردۂ

جب وہ جمالِ دلفروز صورتِ مہرِ نیمروز — آپ ہی ہو نظارہ سوز پردے میں منہ چھپائے کیوں

نظارہ کیا حریف ہو اس برقِ حسن کا — جوشِ بہار جلوے کو جس کے نقاب ہے

دہر جز جلوۂ یکتائیِ معشوق نہیں — ہم کہاں ہوتے اگر حسن نہ ہوتا خودبیں

ہر ذرہ محوِ جلوۂ حسنِ یگانہ ایست — گوئی طلسمِ شش جہت آئینہ خانہ ایست

ہمچو رازے کہ بمستی ز دل آید بیروں — در بہاراں ہمہ بوئیت ز صبا می آید

ہے وہی بدمستیِ ہر ذرہ کا خود عذر خواہ — جس کے جلوے سے زمیں تا آسماں سرشار ہے

کہہ سکے کون کہ یہ جلوہ گری کس کی ہے	پردہ چھوڑا ہے وہ اس نے کہ اٹھائے نہ بنے

اس نوع کے اشعار میں جہاں کہیں مجاز کا رنگ شامل ہو گیا ہے اس نے لطف و ذوق کو دوبالا کر دیا ہے۔ ؎

سوزد زبسکہ تاب جمالش نقاب را	دانم کہ درمیاں نہ پسندد حجاب را

مرزا حقیقت پسند ہیں کہتے ہیں کہ جن اشخاص کی رسائی عالم معنیٰ تک نہیں ہو سکتی وہ حسن کے ظواہر سے ہی متمتع ہو سکتے ہیں ؎

گر بمعنی نرسی جلوۂ صورت چہ کم است	خم زلف و شکنِ طرفِ کلاہے دریاب

**قدرتی مناظر کا حسن :** فارسی کے مثنوی نگار اور قصیدہ گو شاعروں نے خوبصورت قدرتی مناظر پیش کئے۔ غزل کی ہیئت منظر نگاری کی متحمل نہیں ہو سکتی تھی۔ اس لئے قدرتی مناظر کی وصف نگاری عام طور سے معاملاتِ حسن و عشق کے عنوان سے کی گئی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اقوام عالم میں جاپانی اور ایرانی سب سے زیادہ پھولوں سے پیار کرتے ہیں۔ چنانچہ ان کے ذکر نے ان کی شاعری کا دامن رشکِ جناں بنا دیا ہے۔ فارسی شاعروں نے لالہ و گل کے پیرائے میں معاملاتِ حسن و عشق اس خوبی سے بیان کئے ہیں کہ عالمی شاعری میں اس کی مثال مشکل سے ملے گی۔ جستہ جستہ اشعار درج ذیل ہیں ؎

حافظ شیرازی : غرورِ حسن اجازت مگر نداد اے گل	کہ پرسشے نکنی عندلیبِ شیدا را

دوش باد از سرِ کوئے بگلستاں بگذشت	اے گل ایں چاکِ گریبانِ تو بے چیزے نیست

آذر بیگدلی : گراں کردند گوشِ گل پس آنگاہ	بہ بلبل رخصتِ شور و فغاں دادند

عاشق اصفہانی : فغاں کہ دامنِ گل می برند اہلِ ہوس	ز گلشنے کہ مرا رخصتِ تماشا نیست

نظیری : ہر شب بر لب و رخسار و گیسو می زنم بوسہ	گل و نسرین و سنبل را صبا در خرمن است امشب

لف و نشر مرتب کی اس سے بہتر اور لطیف تر مثال راقم کی نظر سے نہیں گزری۔ شاعر کہتا ہے کہ میں رات بھر اپنی محبوبہ کے ہونٹ، رخسار، اور گیسو چومتا رہا جیسے ہوا گلاب، نسرین اور سنبل کے

پھولوں اور پودوں میں گھس گئی ہو۔

صائب : می دہد رخنۂ دیوار ز گل زار خبر     لطفِ اندامِ تو از چاکِ گریباں پیداست

جس طرح باغ کی دیوار کے شگاف میں سے کھلے ہوئے پھول دکھائی دیتے ہیں اسی طرح اے حسینہ تیرے چاک گریباں میں سے تیرے بدن کی لطافت جھلک رہی ہے۔

بابا فغانی : تو اے گل بعد ازیں باہر کہ می خواہد دلت بنشیں     کہ من چوں لالہ با داغ جفایت زیں چمن رفتم

فضلی جرفادقانی : یاد آں گلشن کہ گل ہر چند می چیدم از و     وقت بیروں آمدن حسرت بداماں داشتم

انیسی طوسی : بعمر خویش نگردیدہ ام بگردِ گلے     ہمیں زچاکِ قفس دیدہ ام گلستاں را

طالب آملی : زغارتِ چمنت بر بہار منت ہاست     کہ گل بدستِ تو از شاخ تازہ تر ماند

تیرے پھول توڑنے سے بہار تیری ممنونِ احسان ہے کیونکہ پھول تیرے ہاتھ میں شاخ کی بہ نسبت زیادہ تر و تازہ دکھائی دیتا ہے۔

گریہ ام گر سبب خندۂ او شد چہ عجب     ابر ہر چند کہ گرید رخ گلشن خندد

میرے رونے پر وہ ہنستا ہے۔ اس میں تعجب کی کوئی بات نہیں کیونکہ بادل روتا ہے تو پھول مسکراتے ہیں۔

ادیب پشاوری : چناں نہفتم در سینہ داغ لالہ رخے     کہ شد چو غنچہ لبالب ز خونِ دل جگرم

محمد قلی سلیم : نو بہار است و چمن بر سرِ سامانِ گل است     ابر بر روئے ہوا دودِ چراغانِ گل است

شاعر نے باغ پر منڈلاتے ہوئے بادل کو چراغانِ گل کا دھواں کہا ہے۔

کلیم : شیرینیٔ تبسمِ ہر غنچہ را مپرس     در شیرِ صبح خندۂ گلہا شکر گذاشت

غنچہ کی مسکراہٹ کی شیرینی کا کیا ذکر کروں صبح کے دودھ میں پھولوں کی ہنسی نے شکر گھول دی ہے۔

نامعلوم : صد باغ و بہار ست و صلائے گل و گلشن     گر سنبل یک باغ نچیدیم نچیدیم

مرزا غالب کے یہاں قدرتی مناظر کی وصف نگاری دو طرح سے کی گئی ہے۔ منظر کشی اور مناظر کے پیرائے میں معاملاتِ حسن و عشق کی نگارش۔ ان کے ایک قصیدے کے اشعار ہیں

سازِ یک ذرہ نہیں فیضِ چمن سے بیکار     سایۂ لالۂ بے داغ سویدائے بہار

مستیِ بادِ صبا سے ہے بعرضِ سبزہ — ریزۂ شیشۂ مے جوہرِ تیغِ کہسار

سبز ہے جامِ زمرد کی طرح داغِ پلنگ — تازہ ہے ریشۂ نارنج صفت روئے شرار

مستیِ ابر سے گلچینِ طرب ہے حسرت — کہ اس آغوش میں ممکن ہے دو عالم کا فشار

کوہ و صحرا ہمہ معموریِ شوقِ بلبل — راہِ خوابیدہ ہوئی خندۂ گل سے بیدار

ان اشعار میں دور از کار استعاروں نے منظر کا حسن مجروح کر دیا ہے۔ ایک اور قصیدے میں طلوعِ آفتاب کا منظر بڑا دلآویز ہے۔ ؎

صبح دم دروازۂ خاور کھلا — مہرِ عالمتاب کا منظر کھلا

خسروِ انجم کے آیا صرف میں — شب کو تھا گنجینۂ گوہر کھلا

وہ بھی تھی اک سیمیا کی سی نمود — صبح کو رازِ مہ و اختر کھلا

ہیں کواکب کچھ نظر آتے ہیں کچھ — دیتے ہیں دھوکا یہ بازی گر کھلا

سطحِ گردوں پر پڑا تھا رات کو — موتیوں کا ہر طرف زیور کھلا

صبح آیا جانبِ مشرق نظر — اک نگارِ آتشیں رخ سر کھلا

غزل کے اشعار میں بھی کہیں کہیں قدرتی مناظر کی جھلکیاں دکھائی دیتی ہیں۔ ؎

سمجھ اس فصل میں کوتاہیِ نشو و نما غالبؔ — اگر گل سرو کے قامت پہ پیراہن نہ ہو جائے

کہتے ہیں کہ پھول اس کثرت سے اگیں کہ سرو کو ڈھانپ دیں ورنہ قوتِ نمو کا قصور ہوگا۔

چار موج اٹھتی ہے طوفانِ طرب سے ہر سو — موجِ گل، موجِ شفق، موجِ صبا، موجِ شراب

بہ بیجی برگِ رز زر گشت و گل کبریتِ احمر شد — کند پائیز گوئی کیمیا گر باغباناں را

خزاں میں انگور کی بیل کے پتے زرد پڑ جاتے ہیں اور پھولوں کا رنگ گہرا سرخ ہو جاتا ہے کہتے ہیں کہ خزاں نے باغبانوں کو کیمیاگر بنا دیا ہے کہ وہ گل کی سرخ گندھک سے انگور کی بیل کے پتوں کا سونا بنا رہے ہیں۔

دوسری نوع کے اشعار وہ ہیں جن میں گل و لالہ کے حوالے سے معاملہ نگاری کا حق ادا کر دیا ہے

اور متنوع مضامین ادا کئے ہیں ؎

تماشائے گلشن، تمنائے چیدن — بہار آفرینا! گنہگار ہیں ہم

اس میں اپنے گناہوں کی لطیف معذرت پیش کی ہے۔

غارت گرِ ناموس نہ ہو گر ہوسِ زر — کیوں شاہدِ گل باغ سے بازار میں آئے

شاہدِ گل کے نام سے شاہدانِ بازاری پر چوٹ کی ہے

غمِ فراق میں تکلیفِ سیرِ باغ نہ دو — مجھے دماغ نہیں خندہ ہائے بیجا کا

شبنم بہ گلِ لالہ نہ خالی ز ادا ہے — داغِ دلِ بیدرد نظرگاہِ حیا ہے

چو بوئے گل جنوں تازیم از مستی چہ می پرسی — گسستن وارد از صد جا عنانِ اختیارِ ما

ہجومِ گل بگلستاں ہلاکِ شوقم کرد — کہ جا نماندہ و جای تو ہمچناں خالیست

جلوۂ گل نے کیا تھا واں چراغاں آبجو — یاں رواں مژگانِ چشمِ تر سے خونِ ناب تھا

چمن پُر از گل و نسریں و دلربائی نے — بدشتِ فتنہ ازیں گردِ بے سوار چہ حظ

باغِ شگفتہ تیرا بساطِ نشاطِ دل — ابرِ بہار خمکدہ کس کے دماغ کا

اک نوبہارِ ناز کو تاکے ہے پھر نگاہ — چہرہ فروغِ مے سے گلستاں کئے ہوئے [1]

باندازِ صبوحی چوں بگلشن ترکِ تاز آری — پریدن ہائے رنگِ گل شفق گردد گلستاں را

جب شراب پی کر مستی کی حالت میں تو باغ میں پھول چننے آئے گی تو پھولوں کا رنگ اڑ کر باغ کے لئے شفق بن جائے گا۔ ؎

چمن ساماں بتی دارم کہ دارد وقتِ گل چیدن — خرامی کز ادائے خویش پُر گل کردہ داماں را

---

[1] جدید دور کے شاعروں میں اصغر گونڈوی نے اس مضمون میں دلکش شعر کہے ہیں ؎

عارضِ نازک پہ ان کے رنگ سا کچھ آ گیا — ان گلوں کو چھیڑ کر ہم نے گلستاں کر دیا

رُخِ رنگیں پہ موجیں ہیں تبسم ہائے پنہاں کی — شعاعیں کیا پڑیں نکہت نکھر آئی گلستاں کی

"بت چمن ساماں" کی ترکیب بڑی لطیف ہے۔ کہتے ہیں جب ہماری محبوبہ پھول توڑنے آتی ہے تو اس کا خرام ناز اس قدر پھول کھلاتا ہے کہ دامن پھولوں سے بھر جاتا ہے۔ غالب کو یہ مضمون بہت پسند ہے۔

دیکھو تو دل فریبیِ اندازِ نقشِ پا ______ موجِ خرامِ یار بھی کیا گل کتر گئی

جہاں تیرا نقشِ قدم دیکھتے ہیں ______ خیاباں خیاباں ارم دیکھتے ہیں

مستت و رُخ گشادہ بہ گلزار می رود ______ خوں در دل بہار ز تاثیرِ آہِ کیست

زینساں کہ سربسر گل و ریحان و سنبلست ______ طرفِ چمن نمونۂ طرفِ کلاہِ کیست

شکستہ رنگِ تو از عشق خوش تماشائیست ______ بہارِ دہر بہ رنگینیِ خزانِ تو نیست

کسی کے عشق میں مبتلا ہو کر تیرے چہرے کا رنگ زرد پڑ گیا ہے جس سے تیرا چہرہ اور زیادہ حسین لگتا ہے۔

رنگ کھلتا جائے ہے جتنا کہ اُڑتا جائے ہے

تیرے چہرے کی یہ خزاں موسمِ بہار سے زیادہ دلکش ہے۔

گلت را نوا نرگست را تماشا ______ تو داری بہارے کہ عالم ندارد

تیرا گل (لب) گویا ہے اور تیری نرگس (آنکھ) بینا ہے۔ اس جیسی بہار کہاں آئے گی

لالہ و گل دمد از طرفِ مزارش پس مرگ ______ تا چہا در دلِ غالب ہوسِ روئے تو بود

غالب کے دل میں تیرے دیدار کا اتنا شوق تھا کہ اس کی موت کے بعد اس کے مزار پر لالہ و گل کھل رہے ہیں۔

حسرت اور محرومی کا ذکر کیسے اچھوتے اور لطیف انداز میں کیا ہے اسی پیرائے سے نیا مضمون پیدا کرتے ہیں۔

مُردن ز رازداریِ شوقم نجات داد ______ صد رنگ لالہ زار ز خاکم دمیدہ باد

موت نے مجھے راز چھپانے کی کاوش سے آزاد کر دیا ہے۔ خدا کرے میری موت کے بعد میرے مزار پر گل لالہ کھلیں

زیں بیش نیست قافلۂ رنگ را درنگ ______ گل یک قدح بسایۂ شمشاد می زند

قافلۂ بہار صرف اتنی دیر رکتا ہے کہ پھول شمشاد کے سایہ میں ایک پیالہ پی سکے۔

پرتوِ خور سے ہے شبنم کو فنا کی تعلیم ______ میں بھی ہوں ایک عنایت کی نظر ہونے تک

عمر وہاڑیں کانگ اڈیندس    نکھڑی تک تک راہیں
کر کر یاد سجن دے رلڑے    نکلن لکھ لکھ آہیں
انگن فرید دے آ البیلا    کر کر ناز ادائیں

میں صبح و شام روتی ہوں

خدا میری دعا قبول فرمائے محبوب پنوں مجھے آکر گلے سے لگا لے۔

گھر ٹھکانے ویران ہو گئے۔ محبوب ہو تج واپس نہ آیا۔ اور عقل تک پہنچنا مشکل ہے۔

رات کٹھن ہے۔ ہزاروں بلائیں ہیں مشکلات ہیں۔ محبوب کے سوا کوئی سہارا نہیں کوئی اور تدبیر ہے۔

میں تو روز اول سے تیری کنیز ہو چکی ہوں۔ دونوں جہانوں میں تیرا ہی سہارا ہے۔

میں نے اپنا دل و جان چالاک پنوں کے ہاتھ سستے داموں بیچ دیا ہے

کوے اڑاتے اڑاتے عمر گزر گئی۔ اس کی راہ تکتے تکتے میں تھک گئی۔

محبوب کی صحبتیں اور وصال یاد آتا ہے تو دل سے لاکھوں آہیں نکل جاتی ہیں۔

اے ناز والے کبھی تو ناز و ادا دکھاتا ہوا فریدؒ کے گھر بھی قدم رکھ۔

محبوب کی جدائی کی تاب نہ لا کر سستی کیچ کے سفر کی تیاری کرتی ہے

رت روندی عمر نبھیاں    ایہو داغ قبر وچ نیاں
لگا تیر جگر وچ کاری    بھتیا خون اکھیں توں جاری
میں شہزادی ڈکھڑیں ماری    بے کیندے سانگ جلیاں
اتھ رہن نہ ڈیندیاں پڑاں    ہن موت دا ملک وسیاں
سر سوتیں دی گئی جھندی    ہتھیں کنڈڑے سیج چبھیندی
تتی قسمت روندے ڈیندی    میں شہزادی کیڈے ولیاں
کھل کھیڈ دے وقت وہانے    بجھ پیلوں توں وہیا نے
سجن بار تھلاں گا ہنے    بھن چوڑا اگ سڑلیاں

ھڈ جالے تتڑیں آہیں — تن گالے ٹھڈریں ساہیں

میں ویساں یار دے راہیں — ونج کیچ قبر بد مرسیاں

( خون کے آنسو بہا کر عمر بسر کروں گی. یہی داغ فراق قبر میں لے جاؤں گی.

دل میں کاری تیر لگا ہے. آنکھوں سے خون جاری ہے افسوس اب میں دل باختہ اور غمزدہ

بکس کے ساتھ زندگی بسر کروں گی.

درد و غم یہاں رہنے نہیں دیتا. آنکھوں اور ناک سے خون جاری ہے

دن رات غموں کا ہجوم ہے. اب موت کی بستی آباد کروں گی.

خوشی کے شگون کی مہندی جل گئی. پھولوں کی سیج کانٹوں کا فرش بن گئی.

بُری قسمت ستا رہی ہے اب میں دل باختہ کہاں جاؤں گی.

ہنسنے کھیلنے کے دن بیت گئے. پھولوں والے تکیے دولائیاں جائیں بھاڑ میں.

زیور، ہار، حمائلیں توڑ پھوڑ کر آگ میں جھونک دوں گی.

گرم آہوں نے ہڈیوں کو جلا دیا. ٹھنڈے سانسوں نے بدن کو گلا دیا.

میں دوست کے نقش قدم پہ چل کر اسے ڈھونڈ کیچ کو چلی جاؤں گی. )

کہتی ہے کہ میں اپنے پیارے پنّوں سے جی بھر کر باتیں بھی نہ کر پائی تھی کہ اسے مجھ سے

جدا کر دیا گیا.

تتڑیں ہرت سد ھانے — ناہیں ہک پل ترس جتن میں

گئے کرہوں قطاری بر ڈو — تھی پاندھی کیچ شہر ڈو

کر زورا زور دھگانے — خوش وتھڑے دیس ملن میں

آ آپنے یاری لائیس — دل ویندیاں ناں موکلائیس

سبھ رہ گئے حال پرانے — دل دی دل میں من دی من میں

( محبوب مجھے سوتی چھوڑ کر چلا گیا مجھ پر ذرا ترس نہ آیا.

محبوب کو جبری اونٹوں کی قطار میں کھینچ کر لے گئے اُس نے اپنے وطن میں خوش خوش قیام کیا۔

پہلے آپ ہی محبت کی تھی، جاتے ہوئے خدا حافظ بھی نہ کہا۔

محبت کی داستانیں دل کی دل ہی میں رہ گئیں۔

سسّی اپنی سہیلیوں کو آرائش و زیبائش کرتے دیکھتی ہے تو اس کے ارمانوں میں آگ لگ جاتی ہے۔ ؎

میں مٹھڑی غم لٹڑی لُٹدی   کردی لکھ لکھ زاری وے

زیور پاون پیڑے لانون   کنگھی رجھاون سیج سہاون

بانہہ سرانڈی ور گل لانوں   میں ہک سُولاں ماری وے

رُت سوہݨی تے وقت سکھیلے   انگݨ سہیلے گھر البیلے

میکوں دی رب رانجھن میلے   قسمت ڈِلیاں داری وے

گُل پُھل ونجڑاں جوڑ ڈکھاوم   بلبل بھونرے خوشیاں پانوم

دل دل حسرت سارے آدم   پل پل چھُمبھم کناری وے

اُجڑے سہرے ہار گمانڑے   نار نراز وے ڈول وہانڑے

گزرے سارے مانڑے ترانڑے   نگڑی شہر خواری وے

راتیں نیندر نہ ڈینہہ قرارے   ہر ہر ویلے وار مدارے

تُوں نہال وسدی وار سے   تتڑی اوڈک ہاری وے

بانہہ چوڑیلی ہک ہک تڑڑی   گل نہ لاوے ڈیندا اپھڑی

پیت کلاڑی ریت اپھڑی   ڈکھڑی یار دی یاری وے

ماہی مٹھڑا گل نہ لاوم   گانڑے گہنے کھاون آوم

پاس گلاں دی ساہ مونجھاوم   سارے باد بہاری وے

درد اندوہ وے روگ کشالے   سوز پچالے اکھیاں نالے

شالا یار فرید سنبھالے     ٹالم مونجھ مونجھاری وسے

(میں غم نصیب اپنے دوست کے بغیر ترس رہی ہوں اور بے تابانہ آہ و زاری کر رہی ہوں۔

سہیلیاں چوڑے پٹڑے پہن کر زیور پہن کر اپنے محبوب کو رجھا رہی ہیں اور سیج سجا رہی ہیں۔

اپنے اپنے محبوب سے گلے مل کر بانہہ سرہانے رکھے عیش منا رہی ہیں اور وصال سے سرفراز ہیں۔

میں درد رسیدہ غمزدہ ہجر و فراق میں بے تاب ہوں۔

موسم سہانا ہے وقت مساعد ہے۔ صحن خانہ دلکش گھر دل پسند ہے۔ خدا مجھے بھی اپنے

محبوب کا وصال نصیب کرے اور میرا بخت یاوری کرے۔

غنچہ و گل بہار دکھا رہے ہیں بلبل اور بھونرے شادماں ہیں۔ میرا دل حسرتوں سے جل رہا ہے۔

ہر دم ہجر یار کی کٹاری دل میں چبھ رہی ہے۔

سہرے ٹوٹ گئے۔ ہار کملا گئے۔ ناز و نیاز کی صحبتیں گزر گئیں۔ ناز و مزہ ختم ہو گئے۔ اب تو

سوائے رسوائی اور بدنامی کے کچھ نہیں رہا۔

نہ رات کو نیند آتی ہے نہ دن کو آرام ہے ہر وقت تکلیف کا سامنا ہے۔

رضائی اور توشک کاٹنے کو آتی ہیں مصائب کے ہجوم کے باعث سوختہ جاں ہار گئی ہوں۔

چوڑے والی بانہہ منتظر ہے تھک گئی ہے۔ محبوب گلے لگانے کے بجائے پیٹھ پھیر کر چلا گیا۔

عجیب ہے طور عشق ہے اور الٹی رسم ہے۔ دوست کی محبت دیکھ لی۔ اس میں مشکل کا سامنا ہے۔

محبوب شیریں ادا گلے نہیں لگاتا۔ گانے گہنے کاٹنے کو آتے ہیں۔ پھولوں کی خوشبو سے دل

گھبراتا ہے اور باد بہاری جلاتی ہے۔

درد، اندوہ، مرض اور تکلیف نے بے تاب کر دیا۔ سوز عشق جلا رہا ہے آنکھوں سے سیل اشک جاری ہے۔

اے فرید! اب تو یہی تمنا ہے کہ محبوب ملتفت ہو میری خبر لے۔ میرے مصائب کا خاتمہ ہو اور

میں اداسی سے چھٹکارا پاؤں۔)

ایک تو بیاہتا دلہن کا چاہنے والا المناک حالات میں اس سے بچھڑ گیا ہے۔ وہ رات کو

سوئی تو ہر سہاگن کی طرح مسرت کی دولت سے مالا مال تھی۔ صبح جاگی تو دیکھتی کیا ہے کہ اُس کی تمناؤں اور آرزوؤں کی بستی اجڑ چکی ہے۔ اس کے پیار کا باغ ویران ہو چکا ہے جب وہ ابتدائی صدمے کے بعد ہوش میں آتی ہے تو محبوب کے دیدار کی تمنا اسے بیتاب کر دیتی ہے۔ ؎

| | |
|---|---|
| جی کوں چاہ ملاپ دی | دل کوں تانگھ اوتا ول |
| نین سکیندے درس دے | لاڈن سخت اوبا ہل |
| مارو اکھیاں جادوڑو | ناز دی چالیں چنچل |
| شوخ نگاہ مریلڑی | ظلمیں زلف وَلو دل |
| کوک نہ پاپن کوبخڑی | ڈال نہ ماں کو پل پل |
| کوئل ساڑ بچا لیا | گوکر کو کاں وَل وَل |
| جیڑ سبے کل اکھڑیاں | پل پل ولڑی حرمل |

( جی کو ملاپ کی چاہ ہے اور دل کو انتظار اور جلدی کہ وہ کب ملیں گے۔

آنکھیں دیدار کی پیاسی ہیں اور بہت جلدی دیکھنا چاہتی ہیں، عجلت کر رہی ہیں کہ جلدی دیدار نصیب ہو۔

قاتل آنکھیں، جادو بھری، چال شوخ اور نازک، شوخ نگاہیں۔ زلفوں کے ظالم پیچ۔ اے پاپن کونج مت چیخ ہر وقت دل کو زخمی مت کر۔ کوئل نے بار بار کوک کر مجھے جلا کر راکھ کر دیا۔ روح ہمیشہ بے کل رہتی ہے، آنکھیں آنسوؤں سے ڈبڈبا آئی ہیں اور دل حرمل کی طرح جل رہا ہے )

غزل الغزلات کی حسینہ عالم خیال میں اپنے محبوب سے باتیں کرتی تھی اور وصال کے دنوں کو یاد کر کے آہیں بھرتی تھی۔ سسی کہتی ہے۔ ؎

| | |
|---|---|
| متاں من اندہ تھیوے | پُنل ناتھی دھار |
| سانوں ڈیندہ سہاگ دے | ہر دم سینگھ ملہار |
| دل کر ساتھ گزار دوں | جوبن دے دن چار |
| موت سینڈڑی ہُوبی | وچھڑاں وار دوار |

چیتر بہار سہاؤں　　کر کے ہار سنگار

پھر پانی پیوں　　تھیا تھل باغ بہار

خوش تھی نیہنہ نبھاؤں　　رُس نہ سانول یار

توں بِن جیونڑ اوکھا　　ڈُکھڑے تار و تار

یار فرید نہ وسرے　　دِل کیتم لاچار

(اے پنل کہیں نہ جانا۔ ایسا نہ ہو دل بے قرار ہو جائے۔

ساون ہے۔ سہاگ کے دن ہیں یہ بادل چھائے ہوئے ہیں۔

جوانی اور حسن کے یہ دن تو مل کر بسر کریں۔

موت سر پر منڈلا رہی ہے ایک کے بعد دوسرے نے کوچ کر جانا ہے۔

اے محبوب ہار سنگار کر کے بہار کے دن مل کر گزاریں۔

ریگستان اور دشت و بیابان بارش کے فیض سے باغ و بہار ہو گئے آؤ چل کر طیر یاتی ہیں۔

اے محبوب خفا نہ ہو۔ یہ کیف محبت کا سماں خوش خوش گزاریں۔

تیرے بغیر زندگی مشکل ہے۔ دکھ درد کا دریا چڑھا ہے اور پانی سر سے گزر گیا ہے۔

اے فرید! جس محبوب نے دل کو مجبور کر دیا ہے خدا نہ کرے وہ تجھے بھول جائے)

وہ اپنی سونی سیج دیکھ دیکھ کر آہیں بھرتی ہے اور وصال کی آرزو اُسے ڈسنے لگتی ہے

سیج سہاول بیلی　　سِکدی باتھ چوڑیلی

(خدا کرے میرا محبوب آکر سیج کو آباد کرے میرے چوڑے والی باتھ اس کی منتظر ہے۔)

سیجھ رنگیلی سیتم پیلی　　دھا نہ کرم انگ انگ وے

سجن سدھائے دل نہ آئے　　دَہ قادر دے رنگ وے

(محبوب کے فراق میں رنگیلی سیج کو میں نے دور پھینک دیا میرا انگ انگ فریاد کر رہا ہے۔ گیا ہوا دوست

واپس نہ آیا۔ واہ قدرت کے رنگ۔)

اج پھلوں سیج سڑیندی اے　　　　تتی توں سڑی جلک چیندی اے

(آج پھولوں کی سیج پھولوں میں آگ لگاتی ہے۔ تو شک کاٹنے کو آتی ہے۔)

دو موسموں میں خاص طور سے غمزدہ عشاق کے زخم ہرے ہو جاتے ہیں۔ بہار میں اور ساون میں۔ بہار کی آمد آمد ہے۔ سسّی کی تمنائیں اس کے دل میں جوش مارتی ہیں ۔

اج مانگھ مہینے دی یاری ٹے　　　　کیوں بیٹھیں یار وساری وے

آئی موسم چیت بہاراں　　　　سنگیاں سرتیاں ملیاں یاراں

جوبھن لہری تار متاراں　　　　ہک میں مفت ازاری ٹے

سیاں دھاتوں گا نوں گاون　　　　سبھوں ہار سنگار سہاون

مانگ بناون دھڑیاں گندھاون　　　　میں سر ڈو کھڑے باری وے

(مانگھ مہینے کی گیارہویں (آغاز بہار) آگئی۔ اے دوست مجھے کیوں بھلائے بیٹھے ہو۔

چیت بہار کا موسم آیا۔ شباب کا دریا موجزن ہے۔

تمام سہیلیاں اپنے اپنے دوستوں سے ہمکنار ہو گئیں۔ ایک میں وقف آزار ہوں

سہیلیاں نہا رہی ہیں خوشی سے گا رہی ہیں۔ سر کے بال گوندھاتی ہیں۔ ایک میں بدقسمت فراق کا بوجھ اُٹھائے ہوں۔)

ساون کے بادل گھر گھر آرہے ہیں سسّی محبوب کے وصال کے لئے ترس رہی ہے ۔

روہی لگڑی بے سانوݨی　　　　ترُت ولا ہوت مُہاراں

کھنڑیاں کھمن رنگیلڑیاں　　　　رم جھم بارش باراں

سارے سگن سہاگڑے　　　　یار مِلم آ یاراں

(ساون کی برسات ہو رہی ہے اب جلدی سے اونٹوں کی مہاریں اس طرف پھیر کر آجاؤ۔ رنگ رنگ کی بجلیاں کوند رہی ہیں۔ رم جھم بادل برس رہے ہیں۔

سارے شگون خوشی اور سہاگ کے ہیں۔ خدا کرے محبوب ہم کو آکر مل جائے۔)

سسّی عشق کو کوستے لگتی ہے. لیکن انداز کیسا حسرت ناک ہے ؎

عشق اَوَلڑی پیڑ — لوکاں خبر نہ کائی

شالا نیڑا کری نہ لاوے — درد اندیشے سوز سوائے

دم دم دل دلگیر دو — سر تے سختی آئی

یار فرید نہ کھڑ مو کھلایا — کیچ گیا دل گھر نہ آیا

ڈتوس جڑ تعزیر دو — کیتی خوب بھلائی

(عشق بڑا بے ڈھب درد ہے لوگوں کو اس کے مصائب کا اندازہ نہیں ہے۔

خدا کرے کوئی شخص محبت نہ کرے. محبت میں تو فکر اندیشے اور سوز روز افزوں ہوتے ہیں۔

دل ہر وقت اداس رہتا ہے. سر پر سختی آگئی ہے۔

اے فرید! محبوب نے رخصت کے وقت الوداع بھی نہ کہی. اپنے وطن گیا اور لوٹ کر نہ آیا۔

اس نے محبت کی سزا ہمیں خوب دی اور اچھی بھلائی کی۔)

وہ محبوب کی تلاش میں نکل کھڑی ہوتی ہے اور دھوپ میں جھلستی ہوئی کیچ کی طرف روانہ ہوتی ہے

جوسی توں پوتھی پھول وے — دسی کڈاں سوہنا کول وے

رو رو تھکی پٹ پٹ ہٹی — کیڈے ولیاں ڈکھڑی کُٹھی

سولاں لُٹی درداں مُٹھی — ماہی پنل گیوم رول وے

پاندھی پُچھیاں وا ئیں تکاں — سر سر بھجیاں بھج بھج پکاں

ڈر ڈر بھجاں بھج بھج تھکاں — سوہج رلایم ڈھول وے

(اے جوتشی ذرا پوتھی کھول کر دیکھنا. ہمارا دوست کب آکر آباد ہوگا۔

میں رو رو کر تھک گئی. پیٹ پیٹ کر کمزور ہوگئی. ہائے میں غم زدہ کہاں جاؤں۔

دردوں نے مجھے لوٹ لیا. مصائب نے برباد کر دیا. افسوس کہ پنل مجھے تباہ کر کے چھوڑ گیا۔

مسافروں سے پوچھتی ہوں. ہر طرف دیکھتی ہوں. گرم ریت اور دھوپ میں جلتی ہوں۔

جل جل کر پکتی ہوں۔ دوڑتی ہوئی تھکتی ہوں۔ دوست مجھے بیابان میں دشت نوردی کیلئے چھوڑ گیا)

سسّی سپردگیٔ محبت، وارفتگیٔ شوق، ایثار کوشی اور بے نفسی کا مجسمہ ہے ؎

باغ بہار اجاڑ گھینوسے	ہار سنگار وسار ڈتوسے
دولت دنیا وار گھتیوسے	نوکر تیڈڑے غم دے یار
شرم شعور اساں توں رُٹھڑے	ننگ نموز دے سانگے ترٹڑے
گھولے صدقے کیتے مٹھڑے	آسرے بھیم بھرم دے یار

(اے محبوب ہم نے باغ و بہار کو ویران کر دیا۔ زینت اور آرائش کو بھلا دیا۔ دولت دنیا تجھ پر صدقے کی اور صرف تیری چاکر بن گئی۔

شرم عقل ہم سے روٹھ گئے۔ ننگ و ناموس کے رشتے ٹوٹ گئے عزت اور ساکھ کے بھرم ختم ہو گئے۔ سب کچھ تیری محبت پر قربان کر دیا۔)

خواجہ غلام فرید سسّی کی حرماں نصیبی کا ذکر بڑے حسرت ناک پیرائے میں کرتے ہیں ؎

عشق انوکھی پیڑ	سوسو سول اندر دے
نین وہاوم نیر	اُلڑے زخم جگر دے
تانگ اولڑی سانگ کلڑی	جندڑی جلڑی دلڑی گلڑی
تن من دے وچ تیر	مارے یار ہنر دے
غمزے سحری رمزاں ویری	اکھیاں جادو دید لٹیری
ظلمیں زلف زنجیر	تیکھی تیغ قہر دے
یار فرید نہ پائم پھیرا	لایا درداں دل وچ ڈیرا
شرگیوم سیس سریر	نیساں داغ قبر دے

(عشق عجیب روگ ہے۔ اندر سیکڑوں درد پنہاں ہوتے ہیں آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑی لگی ہے۔ جگر کے زخم ہرے رہتے ہیں۔ محبوب کا انتظار بے ڈھب ہے اور دل میں محبت

کی پھانس چبھی ہے۔ تن بدن کو یار نے محبت کے تیروں سے چھلنی کر دیا ہے۔ محبوب کے غمزے جادو بھرے، اس کے اشارے دشمنِ جاں ہیں۔ آنکھیں جادوگر ہیں تو نگاہِ ناز خرمنِ صبر لوٹنے والی ہے۔ زلفیں ستم گر اور غضب کی زنجیرِ مسلسل کی مانند ہیں۔

اے فریدؔ! دوست نہ آیا۔ اس کے ہجر میں درد نے ڈیرا ڈال دیا۔ دل سر تمام بدن جل گیا۔ یہ داغ قبر تک لے جاؤں گی۔)

خواجہ غلام فریدؔ کا اسلوبِ بیان نہایت پختہ ہے۔ وہ ایک صناعؔ کی مانند الفاظ کو نگینوں کی طرح جڑتے ہیں۔ ان کی کافیوں میں ہیئت اور موضوع کا ایسا لطیف امتزاج ہوا ہے کہ ان پر ترشے ہوئے ہیروں کا گمان ہوتا ہے۔ وہ نہایت شستہ اور مترنم ترکیبیں لاتے ہیں۔ اندازِ بیان کی بے ساختگی نے خلوص جذبہ کے ساتھ مل کر بے پناہ تاثیر کا جادو جگایا ہے۔ جس والہانہ از خود رفتگی سے خواجہ غلام فریدؔ نے دردِ فراق، جنونِ عشق، حسرت و ارمان اور وارفتگیٔ شوق کے جذبات کی ترجمانی کی ہے اس کے پیشِ نظر کافیوں کا شمار سیفوؔ کی نظموں، غزل الغزلات، پٹرارکا اور شیکسپیئر کے سانیٹوں، ابو العتاہیہ کے عشقیہ قصائد، میراںؔ کے بھجنوں اور وارث شاہ کے بارہ ماسہ کے ساتھ دنیا کی عظیم ترین عشقیہ نظموں میں کیا جا سکتا ہے۔

# فرائڈ

ڈاکٹر سگمنڈ فرائڈ ۱۸۵۶ء میں وی آنا (آسٹریا) کے ایک یہودی گھرانے میں پیدا ہوا۔ وہ لڑکپن ہی سے بڑا محنتی، سنجیدہ اور ذہین تھا۔ ابتدائی تعلیم سے فارغ ہو کر اس نے میڈیکل سائنس کی تحصیل کی عصبیات[1] کا اختصاصی مطالعہ کیا۔ اور اسی شعبے میں تحقیق و انکشاف کے باعث اوائل عمر ہی میں ملک بھر میں مشہور ہو گیا۔ اسے عصبی المزاجی اور ہسٹیریا کے علاج میں خاص شغف تھا اور وہ اکثر سوچا کرتا کہ ہسٹیریا کے اسباب کا کھوج خالص طبی تحقیق سے نہیں لگایا جا سکتا۔ اس مقصد کے لئے ذہنی عوامل کو پیش نظر رکھنا بھی ضروری ہے۔ اس زمانے میں فرانس کا مشہور ماہر عصبیات ڈاکٹر شارکو فتور ذہن اور ہسٹیریا پر تحقیق کر رہا تھا، اور اس ضمن میں ہپناٹزم سے کام لے رہا تھا۔ فرائڈ ۱۸۸۵ء میں پیرس گیا۔ اور ڈاکٹر شارکو کے حلقے سے وابستہ ہو گیا۔ ایک دن کسی عصبی المزاج خاتون کا ذکر کرتے ہوئے ڈاکٹر شارکو نے دوسرے ڈاکٹروں کو مخاطب کر کے کہا

"اختلالِ نفس کے تمام مریضوں کی جنسیاتی زندگی میں ہمیشہ۔۔۔ ہمیشہ گڑبڑ ہوتی ہے تم جتنا غور کرو گے اس گڑبڑ کو ضرور پاؤ گے۔"

فرائڈ کو شارکو کا یہ فقرہ کبھی نہیں بھولا۔ بلکہ یہی خیال بعد میں اس کی تحلیل نفسی کا سنگ بنیاد بن گیا۔ شارکو سے استفادہ کرنے کے بعد فرائڈ نے ڈاکٹر برائر سے مل کر کام کرنا شروع کیا۔ برائر

---

[1] Neurology

ہسٹیریا کی ایک مریضہ کا علاج ہپناٹزم سے کر رہا تھا۔ برائر نے محسوس کیا کہ بیہوشی کی حالت میں مریضہ کو اپنے متعلق بے تکان اور بے محابا باتیں کرنے کا موقع دیا جائے تو ہوش میں آنے کے بعد وہ خاصا افاقہ محسوس کرتی ہے۔ مزید برآں بے ہوشی کے وقت اسے اپنی باتیں بھی یاد آجاتی ہیں، جن سے وہ اپنے ماضی بعید میں جذباتی طور پر متاثر ہوئی تھی اور جو بیداری کی حالت میں اسے یاد نہیں آتی تھیں۔ برائر نے گفتگو کا یہ طریقہ جاری رکھا اور مریضہ شفایاب ہو گئی۔ فرائڈ اور برائر نے علاجِ گفتگو کا یہ طریقہ دوسرے مریضوں پر بھی کامیابی سے برتا۔ فرائڈ نے نینسی میں برن ہائم سے ہپناٹزم سیکھا تھا اور وہ اس کا ماہر سمجھا جاتا تھا۔ انہی ایام میں شارکو کے ایک شاگرد پائرے ژینے نے تحت الشعور کی طرف توجہ دلائی اور اس بارے میں ایک مقالہ شائع کیا جس میں اس نے مدلل انداز میں ثابت کیا کہ ہپناٹزم کی مدد سے ہسٹیریا کے مریضوں کی بھولی بسری یادوں کو شعور کی سطح پر لایا جا سکتا ہے۔ اور ان کی روشنی میں مرض کے اصل اسباب کو سمجھا جا سکتا ہے۔ ژینے سے پہلے فتورِ ذہن کے مشہور معالج لاریٹ نے اس خیال کا اظہار کیا تھا کہ فاترالعقل آدمی کے فریبِ نفس[1] میں بھی معانی ہوتے ہیں۔ اگرچہ ان کی ترجمانی کرنا بالفعل مشکل ہے۔ بہر حال فرائڈ اور برائر اس نتیجے پر پہنچے تھے کہ ہسٹیریا کے مریض کو بے ہوشی میں اپنے متعلق بات کرنے کا موقع دیا جائے تو اس کا جذباتی تشنج دور ہو جاتا ہے اس کا نام انھوں نے جذباتی رہائی[2] رکھا لیکن برائر جلد ہی اس طریقے سے دست کش ہو گیا۔ اور اسے خطرناک سمجھنے لگا۔ بات یہ ہوئی کہ ہسٹیریا کی ایک مریضہ نے ہوش میں آتے ہی اپنی باہیں پیار سے برائر کے گلے میں حائل کر دیں اور بڑے پُر جوش لہجے میں اس سے عشق کا اظہار کرنے لگی۔ اس سے برائر نے پیشہ ورانہ ضمیر کو سخت ٹھیس لگی اور اس نے عہد کر لیا کہ اب کبھی اس علاج سے کام نہیں لوں گا۔ فرائڈ کو بھی اس نوع کی مشکلات پیش آتی رہیں لیکن اس نے ثابت قدمی سے اپنا کام جاری رکھا۔ اُس نے دیکھا کہ جب کوئی مریضہ اس سے اظہارِ محبت کرتی ہے تو وہ اس کی ذات سے پیار نہیں کر رہی

---

[1] Delusion [2] Abreaction

ہوتی بلکہ اسے اپنے اصلی محبوب کا بدل سمجھ لیتی ہے اس عمل کا نام اُس نے "انتقالِ محبت"[1] رکھا اس علاج سے مریض اپنی ناگوار یادوں اور تحت الشعور میں چھپے ہوئے ضرر رساں تاثرات سے نجات پالیتا تھا۔ اس لئے اس کا نام تطہیر[2] رکھا گیا۔ کچھ عرصے کے بعد فرائڈ نے ہپناٹزم کو یکسر ترک کردیا۔ اس کے الفاظ میں "جب ہم نے ہپناسس کو ترک کیا اس وقت۔ اصل تحلیل نفسی کا آغاز ہوا" ہپناٹزم کو ترک کرنے کے بعد بھی اس نے گفتگو کا طریقہ جاری رکھا وہ مریض کو آرام سے لٹا دیتا۔ اور خود اس کی نگاہوں سے اوجھل بیٹھ جاتا اور مریض کو اپنے متعلق بے محابا باتیں کرنے کی ترغیب دیتا۔ شروع شروع میں لاشعوری مزاحمت[3] کے باعث مریض بات کرنے میں جھجک محسوس کرتا لیکن ڈاکٹر سے مانوس ہونے کے بعد یہ مزاحمت ختم ہوجاتی اور وہ اپنا کچا چٹھا بلاکم و کاست بیان کردیتا۔ رفتہ رفتہ اس کی یادوں کے خلا[4] دور ہوجاتے اور فرائڈ پہ مرض کے اسباب روشن ہوجاتے فرائڈ کہتا ہے "تطہیر کے دور میں ہم علامات کی وضاحت کرتے تھے اور ان سے اُلجھنیں دریافت کرتے تھے اب ہم لاشعوری مزاحمت پر قابو پانا ضروری سمجھتے ہیں۔ جب مزاحمت ختم ہوجاتی ہے، تو اُلجھنیں یقینی طور پر ظاہر ہوجاتی ہیں"

انتقالِ محبت کا مرحلہ بڑا نازک ثابت ہوا۔ فرائڈ نے دیکھا کہ کئی جوان عورتیں اس پر عاشق ہوجاتیں اور سپردگی پر آمادگی ظاہر کرتی تھیں۔ اس قسم کی ایک عورت کو ایک معالج نے کہا کہ میں تمہاری بات نہیں مان سکتا۔ یہ ڈاکٹر کے اخلاق کے منافی ہے۔ بعض اوقات معالج خود بھی مریضہ کی محبت میں مبتلا ہوجاتا جس سے مزید اُلجھنیں پیدا ہوجاتیں اسے معکوس انتقال[5] کا نام دیا گیا۔ تحلیلِ نفسی کے دوران دبائے ہوئے عناصر اور ظاہری عناصر میں مفاہمت پیدا ہوجاتی اور مریض داخلی کش مکش سے نجات پا کر شفایاب ہوجاتا۔ فرائڈ نے بے شمار مریض مردوں اور عورتوں کی تحلیلِ نفسی کے بعد شارکو کے خیال کی تائید و تصدیق کرتے ہوئے کہا "جنسیاتی محرومی ہی اختلال

---

1. Tranferance
2. Catharsis
3. Resistance
4. Amnesia
5. Counter ...sferance

نفس کا سب سے اہم سبب ہے" فرائڈ کے خیال میں تحلیلِ نفسی سے مریض کو اپنے خیالات اور احساسات کا شعور دلایا جاتا ہے۔ خاص طور پر ان خواہشات اور خیالات کا جنھیں وہ ناگوار سمجھتا ہے اور اس کے ساتھ اس کے اعمال کے لاشعوری محرکات مریض پر واضح کئے جاتے ہیں۔ یہی شعورِ نفس مریض کی ذہنی صحت مندی کا ضامن سمجھا جاسکتا ہے۔

۱۸۹۹ء میں فرائڈ نے اپنی معرکۃ آرا کتاب 'خوابوں کی ترجمانی' شائع کی جس سے طبی اور نفسیاتی حلقوں میں ہلچل مچ گئی۔ اس کے ساتھ اس نے خوابوں کی ترجمانی کا طریقہ بھی وضع کیا۔ فرائڈ نے تزینے کے تحت الشعور کے تصور پر تحقیق کرتے ہوئے لاشعور کا انکشاف کیا تھا۔ اور اپنے دوسرے اہم انکشاف 'لاشعوری دباؤ' کے حوالے سے یہ کہا تھا کہ دبائی ہوئی ناگوار خواہشات لاشعور میں جاگزیں ہوجاتی ہیں اور معاشرے کے مطالبات سے متصادم ہوکر نفسیاتی نظام کو درہم برہم کردیتی ہیں۔ تحلیلِ نفسی سے ان دبائی ہوئی خواہشات کو شعور کی سطح پر لایا جاسکتا ہے۔ 'خوابوں کی ترجمانی' کی اشاعت اور تحلیلِ نفسی کے طرزِ علاج کے باعث فرائڈ کی شہرت تمام مغربی ممالک میں ہر کہیں دور دور تک پھیل گئی۔ اور نوجوان ڈاکٹر کسبِ فیض کے لئے فرائڈ کے گرد جمع ہونے لگے۔ ان میں ژنگ، ایڈلر، رینک، اسٹیکل، جونز، رائک، ابراہم، ساخس اور فرنزی قابلِ ذکر ہیں۔

تحلیلِ نفسی پر تعریض کرتے ہوئے بعض لوگوں نے کہا ہے کہ فرائڈ نے ویانا کی جنسی بے راہ روی کی زندگی پر اپنے مشاہدات کی بنیاد رکھی ہے۔ اس زمانے میں بے شک ویانا عیش و عشرت کی آماجگاہ تھا لیکن فرائڈ کی ذات اس گناہ آلود سقیم ماحول سے کبھی بھی ملوث نہیں ہوئی۔ اس کے اوقاتِ کار متعین تھے اور وہ بڑی سختی سے ان کی پابندی کرتا تھا۔ اس کے ہاں مریضوں کا اتنا ہجوم رہتا تھا کہ اسے تفریحی مشاغل کے لئے فرصت ہی نہیں ملتی تھی۔ سال دو سال کے بعد جب کبھی فراغت نصیب ہوتی تو وہ بیوی بچوں سمیت سیر و تفریح کے لئے اطالیہ چلا جاتا تھا۔ اس نے محبت کی شادی کی تھی اور وہ عمر بھر اپنی بیوی کا شیدائی رہا۔ اسے اپنے بچوں سے بھی بڑا پیار تھا۔ اس کے یہاں دس برسوں میں چھ بچے پیدا ہوئے تین لڑکے اور تین لڑکیاں۔ وہ اپنے دوستوں

اور تلامذہ کے حلقے میں بڑی خوشی محسوس کرتا تھا۔ جب ژُنگ اور اڈلر اس کے ہمہ جنسیت کے نظریے کے باعث علٰحدہ ہو گئے تو اُسے سخت صدمہ ہوا۔ ژُنگ کی جدائی خاص طور سے اس پہ شاق گزری لیکن اُس نے صرف اتنا کہا۔

"اب وہ سائنس دان نہیں رہا۔ پیغمبر بننے کا خواب دیکھنے لگا ہے۔"

ایک دن ایڈلر کسی بات پر فرائڈ سے اُلجھ پڑا۔ اور تلملا کر کہنے لگا۔

"کیا آپ کے خیال میں ساری عمر آپ کے سائے تلے گزار کر میں خوشی محسوس کرتا رہوں گا"

اس کے بعد دونوں میں ناچاقی ہو گئی۔ فرائڈ نے تحلیلِ نفسی کی نشر و اشاعت کے لئے تمام مغربی ممالک میں مجالس قائم کیں رسالے جاری کئے اور تقریریں کیں۔ چنانچہ اس کی زندگی ہی میں مغرب کے ذہنی اکابر نے اس کی عظمت کو تسلیم کر لیا۔ اپنے زمانے کے مشاہیر آئن سٹائن رومین رولاں، طامس مان وغیرہ سے اس کے دوستانہ روابط تھے۔ اس کی آخری عمر گوناگوں پریشانیوں میں کٹی، دوسری جنگ عظیم کے اوائل میں جب نازیوں نے آسٹریا پر حملہ کیا تو یہودی ہونے کے باعث اسے جان کے لالے پڑ گئے۔ ایک دن وہ اپنے مطب میں بیٹھا تھا کہ نازی سپاہی درانہ اندر گھس آئے اور کہا "لاؤ پانچ ہزار شلنگ"۔

فرائڈ نے سر اٹھا کر ایک نگاہ ان پر ڈالی اور کہنے لگا "ایک ہی Visit کی اتنی فیس مجھے تو کبھی کسی نے ادا نہیں کی تھی" اور مطلوبہ رقم انھیں دے دی۔ جب وہ کمرے سے باہر نکل گئے تو فرائڈ اطمینان سے لکھنے میں مصروف ہو گیا۔ آخر نازیوں کی چیرہ دستیوں سے مجبور ہو کر اسے ترکِ وطن کرنا پڑا اور وہ انگلستان چلا گیا جہاں ۱۹۳۹ء میں وفات پائی۔ مرنے سے تین دن پہلے اس نے شاعر البرخت شیفز کو خط میں لکھا۔

"میں تراسی برس سے متجاوز ہوں۔ مجھے بہت پہلے مر جانا چاہیئے تھا۔ اب میرے لئے سوائے اس کے کوئی چارہ نہیں کہ تمہارے اس مشورے پر عمل کروں جس کا ذکر تم نے اپنی نظم میں کیا ہے۔ "انتظار کرو۔ انتظار کرو" ۔۔۔۔ "

---

ا؎ Pansexualism

جن لوگوں نے فرائڈ کو قریب سے نہیں دیکھا وہ اس کی تنک مزاجی، خشونت، اور مردم بیزاری کی شکایت کرتے تھے لیکن اس کے دوست جانتے تھے کہ قدرت نے اسے خوش طبعی سے بھی بہرہ وافر عطا کیا تھا۔ اس کے کلیات میں کہیں کہیں بڑے مزے دار لطیفے دیکھنے میں آتے ہیں۔ جن سے چند ایک ہم یہاں درج کرتے ہیں۔

۱۔ ایک دفعہ کسی گاؤں میں ایک لوہار رہتا تھا جس نے کسی سنگین جرم کا ارتکاب کیا۔ جرم ثابت ہوگیا۔ لیکن سارے گاؤں میں ایک ہی لوہار تھا جس کے بغیر گزر نہیں ہوسکتی تھی جب کہ درزی تین تھے۔ چنانچہ لوہار کی بجائے ایک درزی کو پھانسی پر لٹکا دیا گیا۔

۲۔ ایک دفعہ کسی بیمہ کمپنی کا ایک ایجنٹ بیمار پڑ گیا۔ مریض کی حالت خطرناک حد تک زبوں ہوگئی تو اس کے عزیزوں نے پادری صاحب کو بلوا بھیجا کہ اگر مرنے سے پہلے ضروری رسوم ادا کریں۔ پادری صاحب خاصی دیر تک مریض کے پاس بیٹھنے کے بعد کمرے سے باہر نکلے تو معلوم ہوا کہ مریض نے انھیں رسوم تو ادا نہیں کرنے دیں البتہ پادری صاحب کا بیمہ کر دیا ہے۔

۳۔ ایک دفعہ ایک رئیس اپنی جاگیر کے دورے پر تھا۔ اپنے ایک گاؤں میں اس نے ایک دیہاتی دیکھا جس کی شکل شباہت اُس جیسی تھی۔ رئیس نے ازراہِ مذاق دیہاتی سے کہا "کیا تمھاری ماں ہمارے قصر میں نوکرانی تھی؟" دیہاتی ایک ہی کایاں تھا۔ بولا: "نہیں حضور! میرا باپ محل میں ملازم تھا۔"

جب ژنگ کے پیروؤں نے یہ دعویٰ کیا کہ ژنگ نے فرائڈ ہی کے نظریے میں ترمیم کی ہے تو فرائڈ نے کہا "یہ ترمیم اس قسم کی ہے جیسا کہ ڈاکٹر لشتن برگ کی چاقو کی تمثیل سے ظاہر ہے کہ چاقو کا پھل اور دستہ دونوں بدل دینے کے بعد بھی دعویٰ کیا جائے کہ یہ وہی چاقو ہے۔"

فرائڈ کا بیٹا مارٹن جنگی قید سے رہا ہو کر گھر لوٹا تو فرائڈ نے ایک دوست کو خط میں لکھا "میرا بیٹا مارٹن اطالیہ کی قید سے رہا ہو کر آیا ہے اب اسے دی آنا کے ایک وکیل کی بیٹی نے اپنا قیدی بنا لیا ہے۔"

فرائڈ بڑا جامع حیثیات تھا۔ اسے عصبیات اور نفسیات کے علاوہ علم الحیات، علم الانسان تہذیب قدیم، صنمیات، ادبیات عالم اور جمالیات سے بھی گہری دلچسپی تھی۔ اپنی زبان کے علاوہ وہ انگریزی اور فرانسیسی پر پوری طرح قادر تھا۔ اطالوی اور ہسپانوی اچھی طرح پڑھ سکتا تھا اور لاطینی اور یونانی میں بھی بصیرت رکھتا تھا۔ شکیسپیر کے مشہور کردار ہملٹ کے تجزیے اور اطالوی مصور ڈاونچی کی تحلیل سے اس بات کا ثبوت ملتا ہے کہ وہ عالمی ادب و فن میں بھی شغف رکھتا تھا۔ اس نے دوسرے ممالک کی سیاحت بھی کی تھی۔ اضلاع متحدہ امریکہ میں اس کے خطبات نے دھوم مچادی تھی امریکیوں نے بڑے جوش و خروش سے اس کا خیر مقدم کیا لیکن وہ امریکیوں سے بدظن تھا۔ کہنے لگا۔

"اضلاع متحدہ امریکہ دنیا کا ایک شاندار تجربہ ہے لیکن مجھے اندیشہ ہے کہ یہ کامیاب نہیں ہوگا۔"

ایک اور جگہ کہتا ہے

"امریکی تہذیب کیا ہے؟ احمقانہ رجائیت اور بے مصرف دوڑ دھوپ۔"

فرائڈ روسیوں سے بھی مطمئن نہیں تھا۔ اس کا دوست ساکس[1] لکھتا ہے۔

"فرائڈ کی کچھ کتابیں روسی زبان میں ترجمہ کی گئیں۔ میں نے کہا۔ یہ اشتمالی انقلاب سے پہلے کی بات ہے آپ کی کتابیں روسیوں کو بہت متاثر کریں گی۔ فرائڈ بولا۔ روسی پانی کی طرح ہیں کہ جس برتن میں ڈالو اسی کی صورت اختیار کر جاتا ہے لیکن کسی بھی شکل و صورت کو محفوظ نہیں رکھتا۔"

فرائڈ پکا ملحد تھا اور مذہب کو قدیم انسان کا واہمہ قرار دیتا تھا۔ وہ ہمہ گیر انسان دوستی کا بھی قائل نہیں تھا۔ رومیں رولاں کو ایک خط میں لکھتا ہے۔

"آپ کا نام ایک نہایت بیش قیمت واہمے کے ساتھ وابستہ ہے اور وہ یہ ہے کہ آپ کے خیال میں محبت تمام بنی نوع انسان کا احاطہ کر سکتی ہے۔"

انسانی فطرت کے بارے میں بھی اسے حسن ظن نہیں ہے۔ پیشر کے نام ایک خط میں لکھتا ہے۔

---

[1] Freud Master and Friend

"میں خیر اور شر کے چکر میں پڑنا نہیں چاہتا لیکن یہ دیکھتا ہوں کہ بحیثیتِ مجموعی انسان میں بہت کم نیکی پائی جاتی ہے۔"

فرائڈ سائنس کے طرزِ تحقیق پر کامل اعتماد رکھتا تھا۔ اس کا عقیدہ تھا کہ جن گتھیوں کو سائنس نہیں سلجھا سکتی انھیں سلجھانے کا اور بھی کوئی وسیلہ نہیں ہے۔ اس نے نئے نئے انکشافات کے پیشِ نظر کبھی بھی اپنے سابقہ نظریات میں ترمیم کرنے میں باک نہیں کیا۔ اہلِ علم جانتے ہیں کہ یہ بات کتنی کٹھن ہے اور اس کے لئے کس قدر اخلاقی جرأت درکار ہے۔ فرائڈ کہتا ہے۔

"میں نے بارہا اپنے نقطۂ نظر میں ترمیم کی ہے اور اس ترمیم کو شائع بھی کر دیا ہے۔ بعض لوگوں نے ان ترمیمات کو نظر انداز کر دیا ہے اور مجھے ان خیالات کے باعث ہدفِ طعن بنایا جاتا ہے جن سے ایک مدت ہوئی میں رجوع کر چکا ہوں۔ کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو مجھ سے ناراض ہیں کہ تم اپنے خیالات تبدیل کرتے رہتے ہو اس لئے ناقابلِ اعتماد ہو۔ ۔ ۔ ۔ وہ نہیں دیکھتے کہ نقطۂ نظر میں تبدیلی کرنے سے کہیں زیادہ افسوس ناک حالت یہ ہے کہ آدمی کے منہ سے جو بات نکل جائے اسی پر مرتے دم تک قائم رہے خواہ جی ہی جی میں اسے غلط سمجھ رہا ہو۔"

فرائڈ کا سب سے اہم انکشاف طفلی جنسیات کا ہے۔ اس سے پہلے عام طور سے یہ خیال کیا جاتا تھا اور ژنگ اور ایڈلر فرائڈ کے بعد بھی یہ عقیدہ رکھتے تھے کہ بچے کی جنسیاتی زندگی ہوتی ہی نہیں اور جنسی جبلت بلوغت کے وقت نمودار ہوتی ہے۔ فرائڈ نے اسے ایک خطرناک مغالطہ قرار دیا۔ وہ کہتا ہے کہ بچے کی پیدائش کے فوراً بعد دو جبلتیں بروئے کار آتی ہیں کھانے پینے کی جبلت اور جنسیاتی جبلت۔ شیر خوار بچے میں یہ دونوں جبلتیں دودھ پیتے وقت معرضِ اظہار میں آتی ہیں۔ یعنی بچہ دودھ پیتے وقت اپنی بھوک کی تسکین بھی کرتا ہے اور اس کی جنسیاتی تشفی بھی ہو جاتی ہے۔ شہوانی توانائی[1] پیدائش کے وقت بچے کے جسم کے مختلف اعضا میں منتشر ہوتی ہے۔

---

[1] Libido

لیکن دودھ پیتے وقت ہونٹ اس کا مرکز بن جاتے ہیں۔ اس کے ساتھ رفع حاجت کے وقت بچہ جو لذّت محسوس کرتا ہے وہ بھی شہوانی نوع ہی کی ہوتی ہے۔ اس کے بعد بچہ اعضائے تناسل میں اس لذت کو پالیتا ہے اور انھیں ہاتھ سے چھونے کی خواہش محسوس کرتا ہے۔ پانچ برس کی عمر کے بعد خفی دور شروع ہوتا ہے جب کہ شہوانی توانائی پس منظر میں چلی جاتی ہے۔ بلوغت کے مرحلے پر اعضائے تناسل واضح طور پر شہوانی توانائی کے مرکز بن جاتے ہیں۔ فرائڈ کے خیال میں جنسیاتی ارتقاء کے تین مراحل ہیں۔ پہلا مرحلہ خود لذّتی[1] کا ہے جب کہ بچہ کسی معروض شے کا سہارا لئے بغیر اپنی ہی ذات میں شہوانی لذت محسوس کرتا ہے۔ اس کے بعد ہم جنسیت کا دَور آتا ہے، جب وہ اپنی ہی صنف کے بچّوں میں جنسیاتی کشش محسوس کرتا ہے۔ آخری دَور میں وہ مخالف جنس کے افراد کی طرف مائل ہوجاتا ہے۔ فرائڈ کہتا ہے کہ بسا اوقات والدین کے غلط رویّے کے باعث شہوانی توانائی کا ارتقاء فطری نہیں ہوتا۔ اور بچّے کی شہوانی توانائی خود لذّتی یا ہم جنسیت کے مراحل پر ہی منجمد ہوکر رہ جاتی ہے اور وہ جنسی کجروی کا شکار ہوجاتا ہے۔ عام طور سے ماں یا آیا بچّے کو عضوِ تناسل کے چھُونے کی سختی سے ممانعت کرتی ہے۔ اور دھمکی بھی دیتی ہے کہ تم نے دوبارہ اسے چھُوا تو اسے کاٹ دیا جائے گا۔ اس دھمکی سے بچہ "ختنے کی اُلجھن"[2] میں مبتلا ہوجاتا ہے جو دو یا تین برس کی عمر میں نمودار ہوتی ہے۔ فرائڈ کہتا ہے کہ یہ اُلجھن لڑکیوں میں بھی موجود ہوتی ہے۔ جب لڑکیاں دیکھتی ہیں کہ ان کے پاس لڑکوں جیسا عضوِ خاص نہیں ہے تو وہ سوچنے لگتی ہیں کہ ان کا عضوِ خاص قطع کردیا گیا ہے اس کا ذمّے دار لڑکی اپنی ماں کو سمجھتی ہے اور اُس سے متنفر ہوجاتی ہے۔ وہ لڑکوں سے حسد کرنے لگتی ہے اور اپنے اس نقص یا کمی کے باعث تمام عُمر مرد سے متنفّر رہتی ہے۔ لڑکے میں ختنے کی دھمکی یہ اُلجھن پیدا کرتی ہے۔

فرائڈ کے نظریے میں اوڈیپس اُلجھن بنیادی حیثیت کی مالک ہے۔ ختنے کی اُلجھن بھی اسی کی ایک فرع ہے۔ فرائڈ کے خیال میں لڑکا اپنی ماں کی محبت میں باپ کی شرکت کو گوارا نہیں کرتا۔ اِس

---

[1] Auto Eroticism

[2] Castration Comple

لئے اُس سے نفرت کرنے لگتا ہے۔ لڑکی کی اس نوع کی اُلجھن کو الیکٹرا اُلجھن کہتے ہیں یعنی لڑکی اپنے باپ سے محبت کرتی ہے اور اس محبت میں ماں کی اس کے باپ سے محبت اسے ناگوار گزرتی ہے اس لئے وہ اپنی ماں سے متنفر ہو جاتی ہے۔ فرائڈ کی ہمہ جنسیت میں یہ نظریہ اتنا اہم ہے کہ پیروانِ فرائڈ کہتے ہیں کہ جو اس کا منکر ہے اسے تحلیلِ نفسی سے کوئی واسطہ نہیں۔ فرائڈ کہتا ہے کہ صنمیاتی قصّوں اور پریوں کی کہانیوں کو بچّے کی جنسیاتی زندگی ہی کے حوالے سے سمجھا جا سکتا ہے۔ دیوتاؤں کے قصّوں میں محرّمات کے معاشقے[1] کے جو احوال ملتے ہیں وہ بچّے کی اسی نوع کی خواہشات کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ اس کے خیال میں ہر قسم کے اختلالِ نفس، خبط، مراق، ہسٹیریا وغیرہ کو جڑوں تک کریدا جائے تو یہ جڑیں بچّے کی ابتدائی جنسیاتی زندگی ہی تک جائیں گی۔

فرائڈ کی طفلی جنسیات اور لاشعور باہم دگر وابستہ ہیں۔ فرائڈ نے ژنیے کے تحت الشعور کے تصوّر کو وسعت دے کر اسے لاشعور کا نام دیا۔ اس تک رسائی حاصل کرنے کا راستہ بتایا اور دبائے ہوئے ناگوار واردات اور خواہشات کو شعور کی سطح تک لانے اور ان کی تلخی سے نجات پانے میں کامیابی حاصل کی۔ اس ضمن میں اس کا لاشعوری دباؤ[2] کا انکشاف نہایت قابلِ قدر ہے۔ اس نے دعویٰ کیا کہ بچّے کی جنسیاتی خواہشات کا لاشعوری دباؤ ہی بعد میں اختلالِ نفس کا بڑا سبب بنتا ہے تحلیلِ نفسی سے طفولیت کے دور کی دبائی ہوئی خواہشات سطحِ شعور پر اُبھر آتی ہیں اور مریض شفا یاب ہو جاتا ہے۔ لاشعور میں دبائے ہوئے تلخ تجربات اپنی نوعیت کے دوسرے واردات سے مل کر اُلجھنوں کی صورت اختیار کر لیتے ہیں۔ اُلجھن کی ترکیب ژُنگ کی دین ہے۔ یہ اُلجھنیں نچلی نہیں بیٹھ سکتیں بلکہ لاشعور میں کلبلاتی رہتی ہیں اور شعور پر اثر انداز ہوتی رہتی ہیں محتسب انھیں شعور کی سطح پر اُبھرنے میں مانع ہوتا ہے اس لئے وہ بھیس بدل بدل کر شعور میں نمودار ہوتی رہتی ہیں۔ والدین کے تشدد کے باعث بچّے کی جنسی خواہشات تکمیل کو نہ پہنچیں تو وہ محرومی[3] کا شکار ہو جاتا ہے

---

[1] Incest [2] Repression

[3] Frustration

اور ان کی تشفی کے لئے غیر فطری راستے تلاش کرنے لگتا ہے۔ چنانچہ بلوغت اور اس کے بعد کی ہر قسم کی جنسی کجروی کے پردے میں ابتدائی دور کی ہی محرومی کارفرما ہوتی ہے۔ اس محرومی کے باعث بچے اور جوان "جاگتے میں خواب" دیکھنے لگتے ہیں۔ یعنی ان کی جن خواہشات کی تسکین واقعاتی دنیا میں نہیں ہوتی وہ ان کی تشفی عالم خیال میں کر لیتے ہیں۔ فرائڈ نے بار بار اس امر کی طرف توجہ دلائی ہے کہ جس شخص کو بھرپور جنسی آسودگی میسر ہو وہ کسی قسم کے اختلالِ نفس میں مبتلا نہیں ہوتا۔

خواب کی تعبیر اور ترجمانی کو فرائڈ کا عظیم کارنامہ سمجھا جاتا ہے۔ پسٹر کے نام ایک خط میں فرائڈ نے خواب کی تعریف یوں کی ہے۔

" سوتے میں ذہن کے عمل کو ہم خواب کا نام دیتے ہیں۔"

فرائڈ نے کہا کہ خوابوں میں گہرے معانی مخفی ہوتے ہیں۔ جو ترجمانی سے آشکار ہو سکتے ہیں۔

وہ کہتا ہے کہ خواب کا ایک واضح مفہوم ہوتا ہے اور آرزو پروری سے پیدا ہوتا ہے یعنی اس میں ناآسودہ خواہشات کی تشفی کا سامان ہوتا ہے۔ فرائڈ کے خیال میں خواب کا ایک خفی موضوع[1] ہوتا ہے اور ایک جلی۔ خواب کی ترجمانی سے اس کے خفی پہلو کو اجاگر کرنا مقصود ہوتا ہے۔ جو اس کا اصل موضوع ہے گزشتہ دن کا کوئی واقعہ یا تجربہ ماضی کے احوال کو انگیخت کر کے انھیں خواب کی صورت عطا کرتا ہے ہم اپنے خوابوں میں ان خواہشات کی تسکین کر لیتے ہیں جن کی تکمیل کی ہمیں جاگتے میں جرأت نہیں ہوتی۔ افلاطون نے کیا خوب کہا ہے

" نیک وہ ہیں جو ان جرائم کا خواب دیکھتے ہیں جن کا ارتکاب بُرے آدمی وقتاً فوقتاً جاگتے میں کرتے ہیں۔"

فرائڈ کے خیال میں وہ عمل جس سے خواب کا خفی موضوع جلی موضوع[2] میں بدل جاتا ہے "خواب کا عمل" کہلاتا ہے۔ خواب کے اس عمل سے پہلے تلخیص[3] کا عمل ہوتا ہے اس کا مطلب یہ

---

[1] Latent Content.  [2] Manifest Content

[3] Condensation

ہے کہ جلی خواب کا موضوع اتنا تفصیلی نہیں ہوتا جتنا کہ خفی موضوع ہوتا ہے۔ گویا یہ مؤخرالذکر کی تلخیص ہے۔ تلخیص کا عمل یہ ہے ۔

۱۔ بعض خفی عناصر حذف کر دیئے جاتے ہیں۔ (۲) خفی خواب کی بہت سی الجھنوں کا صرف ایک معمولی سا حصہ جلی خواب میں منتقل ہوتا ہے۔ (۳) خفی عناصر جو مشابہ ہوں جلی خواب میں اکائی بن جاتے ہیں۔ اس آخری عمل کے لئے تلخیص کا لفظ زیادہ موزوں ہے۔ تلخیص کے باعث بعض متضاد خفی خیالات ایک ہی جلی خواب کی صورت میں متحد ہو جاتے ہیں اور ہم خواب کی ترجمانی کے قابل بن جاتے ہیں ۔

خواب کا دوسرا عمل اکھاڑ پچھاڑ[1] کا ہے۔ یہ کام خواب کے محتسب کا ہے اس سے خواب کا مرکز بدل جاتا ہے اور خواب نامانوس صورت اختیار کر لیتا ہے۔ خواب کا تیسرا عمل یہ ہے کہ اس کی بدولت خیالات و تصورات مرئی پیکروں کی شکلیں اختیار کر لیتے ہیں۔ سِلبرر نے بھی ثابت کیا ہے کہ خواب کی حالت میں مجرد افکار تصویری پیکروں کی صورت میں سامنے آتے ہیں۔ خواب میں ثانوی ترتیب[2] بھی ہوتی ہے۔ جس کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ موضوع کو نئے سرے سے مرتب کیا جائے تاکہ اس کا سمجھنا مشکل ہو جائے۔ ثانوی ترتیب سے خواب میں معنویت پیدا ہوتی ہے۔ انا کی گرفت میں آجانے سے خواب میں وہ منطقی عنصر پیدا ہو جاتا ہے جو کہ اصل خواب میں نہیں پایا جاتا۔ مختصراً فرائڈ کے خواب کے نظریے کے تین اصول ہیں۔

۱۔ خواب کا عمل اس لئے ہوتا ہے کہ نیند کا تحفظ کیا جائے یہ عمل نہ ہوتا تو انسان کے لئے سونا مشکل ہو جاتا۔ خواب کا عمل اصل خواہشات اور واردات پر رمزیت کا رنگ چڑھا دیتا ہے۔ جس سے نیند میں خلل نہیں پڑتا۔

۲۔ خواب میں خفی موضوع ہوتا ہے جو جلی موضوع سے زیادہ سیر حاصل اور مختلف ہوتا ہے۔

۳۔ خواب میں ناآسودہ خواہشات کی تکمیل عمل میں آتی ہے جو بھیس بدل بدل کر خواب کے

---

[1] Displacement

[2] SecondaryElaboration

موضوع میں نمودار ہوتی رہتی ہیں۔ خواب کی ترجمانی میں ان کا لحاظ رکھنا ضروری ہے۔

فرائڈ نے خوابوں کی ترجمانی میں خواب کی رمزیت پر تفصیل سے بحث کی ہے اور یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ رمزیت کو ذہن نشین کئے بغیر خواب کی ترجمانی ممکن نہیں ہو سکتی۔ خواب میں رمزیت کا انکشاف سب سے پہلے شرنر نے کیا تھا۔ فرائڈ کی تحلیلِ نفسی نے اس کی تصدیق کی ہے۔ فرائڈ کے خیال میں لاشعور میں دبی ہوئی خواہشات اکثر و بیشتر جنسیاتی نوعیت کی ہوتی ہیں اس لئے جو علامات اس نے گنائی ہیں وہ بھی جنسیاتی قسم کی ہیں۔ وہ کہتا ہے کہ چھڑی چھپانا، ستون درخت، سانپ، چاقو، نیزا، تلوار، پستول، ٹونٹی، پنسل، قلم، ہتھوڑا، کنگھائی، ہل، ٹوپی وغیرہ مرد کے عضو خاص کے علامات ہیں۔ گڑھا، مرتبان، بوتل، الماری، صندوق، جیب، جہاز، چولھا، کمرہ دروازہ، میز، کتاب، گرجا، جھاڑی، چٹان، چشمہ، سنگار دان، باغ، پھول، کلاک وغیرہ عورت کی شرم گاہ کے علامات ہیں۔ جو شخص ان علامتوں کو سمجھنے سے قاصر رہتا ہے وہ خواب کی ترجمانی کے اہل نہیں ہوتا۔ فرائڈ اور اس کے پیروؤں نے خوابوں کے سیر حاصل تجزیے کئے ہیں۔ فرائڈ نے عمل خواب کے حوالے سے ظرافت کی بھی توجیہی کی ہے۔ وہ کہتا ہے۔[1]

ظرافت اس طرح پیدا ہوتی ہے کہ ماقبل شعور کا کوئی سلسلۂ خیالات ایک لمحے کے لئے لاشعوری ترتیب نو پاتا ہے جس سے وہ ایک جملے کی صورت میں نمودار ہوتا ہے۔ لاشعور کے اثر و عمل کے تحت اس میں تخمیص اور انعکاس پچھاڑ ہوتی ہے۔ یعنی وہ عمل ہوتا ہے جس کا مطالعہ ہم خواب کے عمل میں کر چکے ہیں۔ خواب اور ظرافت میں جو مشابہت بعض اوقات دکھائی دیتی ہے اسی قدر مشترک سے منسوب کی جاتی ہے۔

فرائڈ کے نظریے میں ہر کہیں دوئی کا سامنا ہوتا ہے۔ انا[2] اور اڈ[3]۔ انا اور مافوق انا[4]، اصولِ حظ اور اصولِ حقیقت، شعور اور لاشعور۔ حیات کی جبلت[5]؛ اور مرگ کی جبلت[6] کی دوئی۔

---

[1] Introductory Lectures — Freud
[2] Ego
[3] Id
[4] Superego
[5] Eros
[6] Thanatos

فرائڈ نے ذہنِ انسانی کے تین درجے بیان کئے ہیں. شعور، ماقبل شعور اور لاشعور۔ ماقبل شعور کی یادیں ہر وقت تازہ کی جا سکتی ہیں. لاشعور جبلتوں اور دبائی ہوئی خواہشات کی آماجگاہ ہے جو اپنی اصل صورت شکل میں شعور کی سطح پر نہیں اُبھر سکتیں. صرف تحلیل نفسی ہی سے اُنھیں شعور میں لایا جا سکتا ہے. لاشعور کے خصائص درج ذیل ہیں.

(۱) یہ اخلاق سے بے پروا ہے (۲) انانیت پسند ہے (۳) زمان کی گرفت سے آزاد ہے۔ (۴) اس میں اصولِ حظ کی کارفرمائی ہے (۵) یہ سراسر غیر منطقی ہے (۶) یہ بچگانہ ہے (۷) اس میں جنسی میلان غالب ہے (۸) یہ ہمارے ذہن میں بچے قدیم وحشی انسان اور وحوش کی نمائندگی کرتا ہے۔ انا شعور کی نمائندہ ہے اور اِڈ لاشعور کی.

انا کے خصائص۔ (۱) یہ شعوری ہے. (۲) منطقی ہے (۳) اس کا تعلق عالم حقائق سے ہے خارج سے ہے (۴) یہ خود مکتفی ہے (۵) اس پر مافوق انا کی حکومت ہے (۶) یہ خارجی حقیقت اِڈ کے جبلی دباؤ اور مافوق انا کے مابین مفاہمت کرتی ہے (۷) اس میں اخلاقی معاییر پائے جاتے ہیں. (۸) اس میں زمان کی گرفت موجود ہے (۹) یہ سوتے میں خواب کے احتساب کا کام کرتی ہے. (۱۰) اَنا اِڈ سے نکلی ہے اور اس کی ضد بن گئی ہے.

مافوق انا بچے کے لئے اخلاقی دستور کا درجہ رکھتی ہے اس کے خصائص درج ذیل ہیں۔ (۱) یہ انا سے نکلی ہے (۲) یہ انا پر حکمران ہے (۳) انا کی رسائی اس تک نہیں ہو سکتی. (۴) اَنا کی بہ نسبت اس کا شعور سے کم واسطہ پڑتا ہے (۵) یہ اِڈ سے قریبی رابطہ رکھتی ہے. (۶) یہ نسلی میراث کے ساتھ بھی مربوط ہے (۷) یہ اوڈیپس الجھن کا مرکز ہے (۸) یہ اخلاقی نقاد ہے جو اَنا میں لاشعوری احساسِ جرم پیدا کرتا ہے. جبکہ اَنا احساسِ جرم کو چھپانے کی کوشش کرتی رہتی ہے (۹) اسے ضمیر کے مُترادف سمجھا جا سکتا ہے.

لاشعور اور اِڈ متبادل یا مترادف نہیں ہیں. لاشعور کے بعض حصے اَنا میں اور بعض مافوق اَنا میں پائے جاتے ہیں. اس کے خصائص (۱) یہ لاشعوری ہے (۲) یہ غیر اخلاقی ہے (۳) اس

میں اصولِ حظ کارفرما ہے۔ (۴) اس میں نسلی لاشعور کے آثار موجود ہوتے ہیں۔ (۵) یہ شہوانی توانائی کا سرچشمہ ہے (۶) اس میں حیات کی جبلت اور موت کی جبلت کی کش مکش جاری رہتی ہے۔ (۷) یہ تمام جبلتوں کا گہوارہ ہے۔ (۸) یہ کسی قانون کو نہیں مانتی۔ (۹) زمان کی قید سے آزاد ہے (۱۰) اس میں کوئی تنظیم نہیں پائی جاتی (۱۱) یہ لاشعور کی ترمیم شدہ صورت ہے۔

اَنا اِڈ سے نکلی ہے۔ اِس لئے اِڈ ہی سے تقویت حاصل کرتی ہے۔ اَنا اِڈ کی، خارجی عالم کی مافوق اَنا کی خدمت گزار ہے۔ اِسے اِن تینوں آقاؤں کو خوش رکھنا پڑتا ہے۔ عالم خارجی اور اِڈ میں تصادم ہو تو ان میں مفاہمت کرا دیتی ہے۔ مافوق اَنا۔ اَنا کی فرع ہے۔ اِڈ پیدائشی ہوتی ہے۔ جب پیدائش کے بعد اسے خارجی عالم سے واسطہ پڑتا ہے تو اس سے اَنا نکلتی ہے۔ چند سالوں کے بعد مافوق اَنا اِڈیپس الجھن کی وارث بن کر نمودار ہوتی ہے اور اس کا بدل بن جاتی ہے۔ ضمیر مافوق اَنا کا فعل ہے۔ جو اَنا کے کام اور مدعا کو جانچتا ہے اور اس کا احتساب کرتا ہے۔ جب اَنا پر مافوق اَنا پوری طرح حاوی اور متصرف ہو جائے تو انسان کا اعتمادِ نفس مجروح ہو جاتا ہے اور وہ احساسِ کمتری میں مبتلا ہو جاتا ہے اِڈ اور مافوق اَنا میں ایک بات مشترک ہے۔ دونوں ماضی کے اثرات کی نمائندگی کرتی ہیں۔ جب کہ اَنا کا تعلق فرد کے ذاتی تجربات سے ہوتا ہے۔ ماہر تحلیل نفسی مریض کی کمزور اَنا کو اِڈ اور مافوق اَنا کے اخلاقی تقاضوں کے خلاف تقویت دیتا ہے جب تک انا۔ اِڈ اور مافوق اَنا یا عالم خارجی اور اِڈ کے درمیان مفاہمت کو برقرار رکھ سکتی ہے۔ انسان خلل ذہنی سے محفوظ رہتا ہے جس شخص کی انا۔ اِڈ اور مافوق اَنا کی باہمی پیکار اور کشمکش کے سامنے بے دست و پا ہو جائے اس کا ذہنی توازن درہم برہم ہو جاتا ہے۔ اِڈ براہ راست خارجی عالم سے کوئی رابطہ نہیں رکھتی۔ جب کہ اَنا کا تعلق بلا واسطہ خارجی عالم سے ہوتا ہے جب اَنا کے لئے خارجی حقائق اتنے تلخ ہو جائیں کہ وہ ان سے مطابقت پیدا نہ کر سکے تو خارج سے اُس کا رابطہ منقطع ہو جاتا ہے اور اختلالِ نفس کی شدید صورتیں جنون، خود گم شدگی[1] وغیرہ پیدا ہو جاتی

---

[1] Schizophrenia

ہیں۔ اَنا، ذہانت، عقلیت اور حقیقت پسندی کی نمائندہ ہے اور خارجی عالم کے اِڈ پر اثر انداز ہونے سے پیدا ہوتی ہے۔ جیسے کہ درخت کو محفوظ رکھنے کے لئے اس کے گرد چھال پیدا ہو جاتی ہے

فرائڈ کی ایک معروف دوئی[1]، اصولِ حقیقت اور اصولِ حظ کی ہے۔ اصولِ حقیقت کا واسطہ اَنا سے ہے اور اصولِ حظ کا تعلق اِڈ سے ہے۔ فرائڈ کہتا ہے کہ ہمارے تمام اعمال کا محرکِ اوّل اصولِ حظ ہے۔ یعنی ہم ہر وقت حظ کے حصول کے لئے اور درد سے بچنے میں کوشاں رہتے ہیں۔ حظ سے حقیقت کی طرف لانے میں اَنا موثر کردار ادا کرتی ہے۔ اس کوشش میں انسان کو ایثار نفس سے بھی کام لینا پڑتا ہے۔ یہ مرحلہ بسا اوقات شدید نفسیاتی کشمکش کا پیش خیمہ بن جاتا ہے یہ کش مکش اِڈ اور اَنا کے درمیان واقع ہوتی ہے۔ جس شخص کی اَنا کمزور ہو وہ حقائق کی تلخی کا سامنا نہیں کر سکتا۔ اور عالم خیال یا روز خوابی کی حالت میں لذت کی جستجو کرتا ہے۔ صوفی، شاعر اور ناکام عاشق اس زمرے سے تعلق رکھتے ہیں۔ اس کے برعکس جن لوگوں کی اَنا قوی ہوتی ہے وہ حقائق کا مردانہ وار سامنا کرتے ہیں۔ اور ذہنی و جذباتی فرار سے محفوظ رہتے ہیں۔ سائنس دان، فلاسفر اور معلمین اخلاق اس گروہ سے تعلق رکھتے ہیں۔ انھیں حقائق سے رابطہ پیدا کرنے کے لئے تخیلی لذات کو تیاگ دینا پڑتا ہے لیکن اس کی تلافی ان کی ٹھوس واقعیت پسندی سے ہو جاتی ہے۔ جو نفسیاتی صحت مندی کی سب سے بڑی ضامن ہے۔ فرائڈ کے خیال میں حظ سے حقیقت کی طرف قدم بڑھانا اَنا کی ترقی کے لئے نہایت اہم ہے۔ ارتقائے اَنا کے اس عمل میں بھی برابر اس بات کا احتمال رہتا ہے کہ آدمی دوبارہ ماضی کی کیفیات کی طرف رجعت کر جائے۔

اواخر عمر میں فرائڈ نے زندگی کی جبلت اور موت کی جبلت کی دُوئی پیش کی وہ کہتا ہے کہ موت کی جبلت انسان کو تباہی اور بربادی کی طرف لے جاتی ہے۔ اس میں جنسی عنصر شامل ہو جائے تو سادیت یا ایذا کوشی کی کیفیت رونما ہو جاتی ہے۔ زندگی کی جبلت اور موت کی جبلت میں کش مکش جاری رہتی ہے۔ دوسرے الفاظ میں محبت اور نفرت یا جارحیت اور اجتماعی احساس کی یہ پیکار کبھی ختم نہیں ہوتی۔ فرائڈ نے تحفظ ذات اور تحفظ نوع کا ذکر زندگی کی جبلت کے تحت

---

[1] Polarity

کیا ہے۔ موت کی جبلت فرائڈ کے خیال میں انسان کا غیر ذی حیات حالت کی طرف دوبارہ لوٹ جانے کا رجحان ہے۔ یہ کسی فرد کے مرجانے کی خواہش نہیں ہے جیسا کہ عام طور سے سمجھا جاتا ہے۔

فرائڈ نے تسلیم کیا ہے کہ تحلیلِ نفسی سے شدید ذہنی امراض کا علاج ممکن نہیں ہے مالیخولیا خبط، خودگم شدگی، جنون، مراق وغیرہ اس سے علاج پذیر نہیں ہیں۔ البتہ ان امراض کی تحقیق سے فرائڈ نے جو نتائج اخذ کئے ہیں ان سے فتورِ ذہن کے معالج استفادہ کر رہے ہیں مرلضیانہ خودمرکزیت[1] کے بارے میں اس کا خیال ہے کہ طاقتور ہم جنسی رجحان کو لاشعور میں دبا دینے سے یہ مرض لگ جاتا ہے اس ضمن میں اُس نے ڈاکٹر شریبر کی مثال دی ہے۔

"ڈاکٹر شریبر کے فریب نفس نے اب مذہبی اور صوفیانہ شکل اختیار کرلی۔ وہ خدا سے براہ راست رابطہ رکھتا تھا۔ شیاطین اس سے کھیلتے تھے۔ اسے فوق الفطرت صورتیں دکھائی دیتی تھیں اور مقدس موسیقی سنائی دیتی تھی۔ اسے اس بات کا یقین ہوگیا تھا کہ وہ کسی اور ہی عالم کا مکیں ہے۔ خدا کی طرف اس نے زنانہ رویہ اختیار کرلیا۔ اس نے محسوس کیا کہ وہ خدا کی زوجہ ہے۔ وہ اپنی کتاب میں لکھتا ہے 'میرے جسم میں کچھ ایسی ہی کیفیت رونما ہوئی جیسا کہ مریم عذرا نے اپنے شکم میں مسیح کے وجود سے محسوس کی ہوگی جب کہ وہ ابھی کنواری اور اچھوتی تھیں۔ دو مختلف مواقع پر مجھے احساس ہوا کہ میری جائے خاص عورت کی سی ہے اگرچہ وہ پوری طرح نشوونما نہیں پا سکی۔ اور مجھے 'بچے اندرون میں وہی لرزش محسوس ہوئی جو استقرار نطفہ کے بعد رحم میں محسوس[2] کی جاتی ہے۔"

فرائڈ نے کہا کہ ڈاکٹر شریبر کے فریبِ نفس کے دو پہلو ہیں ایک تو یہ کہ وہ عورت بن گیا ہے۔ اور دوسرے یہ کہ خدا اس سے پیار کرتا ہے۔ اس مرض کا مریض دو قسم کے داہمول کا شکار ہو جاتا ہے۔ ایک تو یہ کہ سب لوگ اس کے درپے آزار ہیں دوسرے یہ کہ وہ اپنے آپ کو ایک عظیم، ما فوق الطبع اور ممتاز ہستی سمجھنے لگتا ہے۔ جھوٹے مدعیانِ نبوت اس مرض

---

[1] Paranoia

[2] Collected Papers

میں مُبتلا ہوتے ہیں۔ ڈاکٹر شریبر ایک طرف تو اپنے آپ کو خدا کا برگزیدہ محبوب سمجھتا تھا دوسری طرف اس کی آوازیں یہ بتاتی ہیں کہ دنیا ۲۱۲ برس کے بعد برباد ہو جائے گی۔

تشویش اور اس کے اختلالِ نفس سے متعلق بھی فرائڈ کی تحقیقات قابلِ قدر ہیں۔ اُس نے ان کے اسباب خود لذّتی میں تلاش کئے ہیں۔ جو لوگ اوائل شباب میں خود لذّتی کے شکار ہو جاتے ہیں وہ تشویش کے اختلالِ نفس اور عصبی المزاجی میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ اسی طرح جن عورتوں کے شوہر کوتاہ ہمت ہوتے ہیں وہ عمر بھر تشویش اور عصبی المزاجی کے باعث ذہنی اذیت اور جذباتی گھٹن محسوس کرتی رہتی ہیں۔ نفسیاتی وحشت اور خود گم شدگی کے مریضوں کے تجزیے میں بھی فرائڈ نے ژرف بینی کا ثبوت دیا ہے۔ اور ان امراض سے متعلق بیش قیمت تحقیقی مواد جمع کیا ہے۔ وہ کہتا ہے کہ خود گم شدگی کا مرض اس وقت لاحق ہوتا ہے جب انسان کے خیال، جذبے اور عمل کا باہمی رشتہ برقرار نہیں رہتا اور خارجی عالم سے اس کا ذہنی رابطہ منقطع ہو جاتا ہے۔ فرائڈ نے روزمرّہ کی چھوٹی موٹی غلطیوں اور کوتاہیوں کی بھی نفسیاتی توجیہہ کی ہے۔ وہ کہتا ہے کہ جب ہم کسی شخص یا شے کا نام بار بار بھول جاتے ہیں تو اس کی وجہ یہ ہوتی ہے کہ ہم لاشعوری طور پر اس سے نفرت کر رہے ہوتے ہیں۔ اسی طرح عام بول چال میں ہم سے جو لغزشیں ہوتی ہیں ان کی تہ میں دبائی ہوئی ناگوار خواہشات موجود ہوتی ہیں۔ تحلیلِ نفسی کے اصول سے ہم روزمرہ کے عام واقعات و واردات کی بھی توجیہہ کر سکتے ہیں۔ مثلاً فرائڈ کے خیال میں جو شخص حد سے زیادہ نفیس مزاج، خوش پوشاک اور صفائی پسند ہوتا ہے وہ جُرم کا احساس رکھتا ہے۔ جو مرد کوتاہ ہمت ہوتے ہیں وہ ہر وقت اپنی بیوی کی ناز برداری میں لگے رہتے ہیں۔ جو عورتیں کسی غیر مرد سے معاشقہ کر رہی ہوتی ہیں وہ اپنے خاوند کی تالیفِ قلب میں غلو کرتی ہیں۔ جو آدمی فلک شگاف قہقہے لگاتا ہے وہ فی الاصل حد درجہ افسردہ خاطر ہوتا ہے ایسے لوگ عام طور سے مالیخولیا کے مریض ہوتے ہیں۔ جو آدمی دوسروں کی چھوٹی سے چھوٹی حرکت پر کڑی نظر رکھتا ہے اور اس وہم میں مبتلا ہوتا ہے کہ ہر کوئی میرے درپئے آزار ہے۔ وہ خود مرکزیت کا مریض ہوتا ہے۔ دوستوں کی محفلوں کو گرمانے والے تنہائی سے خائف ہوتے ہیں چونکہ ان کا

اندرون ویران یا مجرم ہوتا ہے اس لئے وہ اکیلے میں اپنے آپ کا سامنا نہیں کر سکتے، اور دوستوں کے پیچھے بھاگتے پھرتے ہیں۔ مذہبی دیوانے جو معمولی سے اختلاف رائے پر مرنے مارنے پر آمادہ ہوجاتے ہیں۔ فی الحقیقت اپنے مذہب کی صداقت کے بارے میں شکوک و شبہات رکھتے ہیں۔ جو لوگ بے خوابی کی شکایت کرتے ہیں اور گہری نیند سے لطف اندوز نہیں ہو سکتے، جرم کی الجھن میں مبتلا ہوتے ہیں۔ کیونکہ گہری نیند اور معصومیت کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔ جُوا خود لذتی کا بدل ہے اس میں بھی خود لذتی جیسی جبریت پائی جاتی ہے۔ اس میں بھی اعصابی تشنج ہوتا ہے جس کے دور ہونے پر نفسیاتی لذت کا احساس ہوتا ہے۔ جو شخص کسی عورت سے محبت کرتا ہے اور دوڑ دھوپ کے بعد اس پر قابو پانے میں کامیاب ہوجاتا ہے اس میں صد درجہ اعتمادِ نفس اور قوتِ اقدام پائی جاتی ہے اور وہ دوسرے دنیوی معاملات میں بھی کامیاب ثابت ہوتا ہے وغیرہ۔

فرائڈ نے تحلیلِ نفسی کی روشنی میں مذہب، تمدن، اخلاق، آرٹ، عشق و محبت وغیرہ پر بھی اظہار رائے کیا ہے۔ فرائڈ کے خیال میں مذہب فریب نفس ہے جو نوع انسان کے دورِ طفولیت سے یادگار ہے۔ جس طرح ایک بچہ تخیلات کی دنیا بسائے رکھتا ہے اسی طرح قدیم انسان بھی جو ذہنی لحاظ سے بچہ ہی تھا خارج کے حقائق سے گریز کر کے تخیلات کے عالم میں پناہ لیتا تھا۔ اور نامساعد فطرتی ماحول کے شدائد کا مداوا، روز خوابی اور آرزو پروری میں تلاش کرتا رہتا تھا۔

قدیم انسان نے قدرتی مظاہر کو اپنی ہی جیسی زندہ اور ذی شعور ہستیاں سمجھا۔ اپنے احساسات و جذبات ان سے منسوب کئے اور پھر ان سے جذباتی رابطہ قائم کرنے کی کوشش کی۔ فرائڈ کے خیال میں خدا کا تصور ابوی الجھن کی تخلیق ہے۔ قدیم انسان خدا کے وجود میں وہی تحفظ تلاش کرتا تھا جیسے بچہ اپنے باپ کی ذات میں پالیتا ہے۔ بچہ باپ سے ڈرتا بھی ہے اور اس کا سہارا بھی لیتا ہے۔ اسی طرح قدیم انسان خدا سے خوف بھی کھاتا تھا اور مصیبت میں اسے پکارتا بھی تھا فرائڈ کہتا ہے کہ خدا انسان کا خالق نہیں بلکہ انسان کے ذہن کی مخلوق ہے۔ وہ کہتا ہے کہ جب انسان نفسیاتی اور جذباتی لحاظ سے بالغ ہو جائے گا تو اسے خدا کے سہارے کی ضرورت نہیں رہے

گی۔ جیسے بچہ جوان ہو کر باپ کا محتاج نہیں رہتا۔ خدا کے علاوہ فرائڈ روح کے مذہبی تصور اور حیات بعد ممات کا بھی منکر ہے۔ اس نے اپنے آبائی مذہب پر اپنی ایک کتاب "موسیٰ اور وحدانیت" میں نقد لکھتے ہوئے کہا ہے کہ تاریخ عالم کا سب سے پہلا موحد فرعون اخناتن (۱۳۷۵ ق م میں تخت نشین ہوا) تھا۔ جس نے بت پرستی کو ممنوع قرار دیا۔ پروہتوں اور قربانیوں کا خاتمہ کیا۔ اس نے ایک آتن کی عبادت کی دعوت دی۔ اخناتن اپنے ایک بھجن میں کہتا ہے "تو خدائے واحد ہے تیرے سوا کوئی خدا نہیں ہے"۔ فرائڈ کے خیال میں جناب موسیٰ قبطی الاصل تھے اور انھوں نے آتن ہی کے مسلک کا احیاء کیا تھا۔ مصریوں کی طرح انھوں نے ختنہ کرانے کا حکم دیا۔ اور خنزیر کو حرام قرار دیا۔ اپنی ایک اور کتاب "طوطم اور طبو" میں بھی فرائڈ نے مذہب پر بحث کی ہے۔ اس نے ڈارون سے یہ خیال لیا کہ پدری نظام اس وقت ختم ہوا جب بیٹوں نے باپ کے خلاف بغاوت کر کے اسے قتل کر دیا۔ سب مل کر اسے کھا گئے اور اس کی عورتوں پر متصرف ہو گئے۔ رابرٹسن سمتھ سے فرائڈ نے یہ خیال اخذ کیا کہ یہ گروہ جس پر باپ حکمران تھا بعد میں طوطم برادری کی صورت اختیار کر گیا۔ اس گروہ نے باپ کی بجائے کسی جانور کو اپنا جد اعلیٰ یا طوطم بنا لیا اور اسے مارنا ممنوع قرار دیا گیا۔ سال میں ایک دفعہ قبیلے کے تمام افراد اکٹھے ہوتے اور طوطم کے جانور کو مار کر کھا جاتے تاکہ اس کی قوت ان میں حلول کر جائے۔ فرائڈ کہتا ہے کہ عشائے ربانی کی رسم (جس میں کلیسائے روم کے پیرو روٹی کے ٹکڑے اور شراب کو جناب عیسیٰ کا خون اور جسم سمجھ کر کھا پی جاتے ہیں) طوطم مت ہی سے یادگار ہے۔ فرائڈ کہتا ہے کہ مذہب میں گناہ کا تصور بھی اڈیپس الجھن سے یادگار ہے۔ اور اس تصور میں وہی احساس جرم پایا جاتا ہے جو باپ کو قتل کر کے بیٹوں کے دلوں میں پیدا ہوا تھا۔ وہ گناہ یا جرم کے اس احساس کو مذہب کی اساس سمجھتا ہے۔ مذہب میں ضمیر کا تصور بھی نہایت اہم ہے۔ فرائڈ نے اپنی کتاب "تمدن اور اس کی ناآسودگیاں"[1] میں کہا ہے کہ ضمیر سزا کے خوف کا دوسرا نام ہے۔ انسان کے بطون میں خیر و شر میں تمیز کرنے کی کوئی پیدائشی صلاحیت نہیں ہوتی۔ ماں باپ

---

[1] Civilization and its Discontents

کی روک ٹوک سے خیر و شر کی تمیز پیدا ہوتی ہے۔ جیسا کہ ذکر ہو چکا ہے فرائڈ نے مافوق اُنا کے ضمن میں بھی ضمیر سے بحث کی ہے۔

معروف معنوں میں فرائڈ عشق و محبّت کا بھی قائل نہیں ہے۔ وہ اِسے تنویم Hypnosis[1] کے مماثل سمجھتا ہے اس کے خیال میں جذبۂ عشق دو رُخہ ہے یعنی انسان جب کسی سے محبّت کرتا ہے تو وہ اس سے نفرت بھی کر رہا ہوتا ہے۔ محبت کو نفرت سے جُدا نہیں کیا جا سکتا۔ خالص عشق کا تصوّر بے معنی ہے۔ محبت اور نفرت کی اندرونی کشمکش جذبۂ عشق میں جوش و خروش پیدا کرتی ہے۔ سارتر کا یہ خیال کہ عشق پیکار و آویزش کا دوسرا نام ہے فرائڈ ہی سے مستعار ہے۔ سارتر کا یہ ادّعا بھی فرائڈ سے ماخوذ ہے کہ محبت میں ایذا کوشی اور ایذا پسندی کے عناصر لازماً موجود ہوتے ہیں۔ فرائڈ انسان دوستی کو بھی فریبِ نفس سمجھتا ہے اس کے خیال میں سب لوگ ذاتی حظ و مسرت کے حصول میں اس طرح منہمک رہتے ہیں کہ ایثار و عطا کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔

تعلیم و تعلّم کا ذکر فرائڈ نے اصولِ حقیقت اور اصولِ حظ کے ضمن میں کیا ہے وُہ کہتا ہے کہ تعلیم کا اصل مقصد یہ ہے کہ اصولِ حظ پر قابو پا کر اسے اصولِ حقیقت میں بدل دیا جائے دوسرے الفاظ میں اُنا کو تقویت دی جائے تا کہ وہ اِڈ کے تقاضوں کے سامنے سپر انداختہ ہو کر روز خوابی اور آرزو پروری میں پناہ نہ لے بلکہ ان کے ساتھ حقیقت پسندانہ انداز میں مفاہمت کر کے انسان کی دلچسپیوں کو عالمِ خارجی کے ساتھ وابستہ کرنے میں اس کی مدد کرے۔

آرٹ کا ذکر کرتے ہوئے فرائڈ کہتا ہے[2]

"آرٹ دونوں اصولوں اصولِ حظ اور اصولِ حقیقت میں عجیب طریقے سے مفاہمت پیدا کرتا ہے فن کار اصلاً ایک ایسا شخص ہوتا ہے جو حقیقت سے منہ موڑ لیتا ہے۔ وہ جبلتوں کی تشفی کو تیاگ دینے کے مطالبے کے ساتھ مطابقت پیدا نہیں کر سکتا۔ اس لئے تخیلات کے عالم میں اس کی جنسیاتی خواہشات اور ترقی کی آرزو میں کُھل کھیلتی ہیں۔ لیکن وہ تخیلاتی دُنیا

---

[1] Group Psychology

[2] Collected Papers Vol. IV

